بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفی اما بعد

بھائی مسلمانونکو معلوم ہو کہ دعا عمدہ ترین عبادت ہی اور فضیلت اوسکی
صریح آیتون اور صحیح حدیثون سے ثابت ہی چنانچہ فرمایا اللہ صاحب نے
ادعوا ربکم تضرعا وخفیۃ اور فرمایا اللہ صاحب نے وقال ربکم
ادعونی استجب لکم ان الذین یستکبرون عن عبادتی
سیدخلون جہنم داخرین اور فرمایا اللہ صاحب نے اجیب
دعوۃ الداع اذا دعان فلیستجیبوا لی ولیؤمنوا بی لعلہم

یشدون ۔ اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اَلدُّعَاءُ هُوَ
اَلْعِبَادَةُ اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَةِ
اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لَيْسَ شَيْءٌ أَكْرَمَ عَلَى اللّٰهِ
مِنَ الدُّعَاءِ اور یہ بالاتفاق ثابت ہی کہ دعائین حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم کی سب دعاؤن سے افضل ہین کہ انکی مداومت سے دل مین نرمی اور نور
ایمان بڑھتا ہی اور محبت اللہ اور رسول کی زیادہ ہوتی ہی اور ادعیۂ ماثورہ کے
ہمیشہ پڑھنے سے اللہ کی یاد بکثرت نصیب ہوتی ہی اور حضرت صلی
اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی اُمت کو ہر وقت اور ہر مقام کے مناسب اور
ہر حاجت اور ہر کام کے موافق دعائین تعلیم فرمائین کہ کوئی مطلب دین و
دنیا کا باقی نرہا اگر بالفرض تمام عالم کے علماء اور مشائخ کی دعائین
جمع کیجاوین ممکن نہین کہ جامعیت وتاثیر اور برکت اور قبولیت مین حضرت
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعاؤن کے برابر ہوسکین فرمایا اللہ صاحب نے
وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُّوحٰى پس ہر مسلمان

کو لازم ہی کہ حضرت کی تعلیم کے موافق ہر دعا کو ہمیشہ اوسکے محل پر اخلاص نیت سے
پڑھا کرے اور اوسکے مطلب اور معانی مین غور و فکر کیا کرے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے
اکثر عقائد کے مسائل دعاؤن مین بیان کر دیے ہین اور مطلب کے سمجھنے اور معنی کے
فکر کرنے مین تاثیر عظیم ہی کہ خشوع اور خضوع اور حضور قلب اور رجوع الی اللہ خوب حاصل ہوتا ہی
اسواسطے بمصداق اَلدِّیْنُ النَّصِیْحَةُ کے بھائی سلمانون کی خیر خواہی مقتضی ہوئی
کہ ہر وقت اور ہر مقام کی دعائین ماثورہ جو صحیح حدیثون اور معتبر کتابون سے ثابت ہین اس رسالہ
مین جمع کیجاوین اور بین السطور مین اردو ترجمہ صاف صاف اور حاشیہ پر ہر دعا کی فضیلت
اور سند بحوالہ کتاب اور اشارہ باب لکھے جاوین تا سب مسلمان بھائی خاص و عام اس سے
نفع حاصل کرین اور مؤلف اور ساعیون کے حق مین دعا خیر فرمائین رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ
اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ اور نام اس مجموعہ کا **اَلْحِزْبُ الْمَقْبُوْلُ مِنْ اَحَادِیْثِ
الرَّسُوْلِ** رکھا متبعان سنت کو چاہیے کہ التزام ادعیہ ماثورہ کا اپنے اپنے وقت
اور محل پر ہمیشہ کرین اور اگر ان سب دعاؤنکو بہیئت مجموعی حزب الاعظم کی طرح ہر روز پڑھ لیا
کرین تو بھی اجر و ثواب خیر و برکت سے خالی نہین - اب چند امور کا اوّل جاننا ضرور ہی کہ اکثر محدثین

اور دعائین مشکوۃ المصابیح سے لکھین کہ کتاب معتبر مشہور اور کثیر الوجود ہی اور ہر شخص کو نکال لینا

ہر دعا کا اوس کتاب مین سے بحوالۂ باب نہایت آسان ہی اور صاحب مشکوۃ نے جن کتابون سے

حدیثین نقل کی ہین اون کتابون کے نام بھی ہر دعا کے اخیر مین حاشیہ پہ لکھے گئے تا بغیر رجوع

اصل کتاب کے ہر حدیث کی معتبری سند اور استحکام روایت معلوم ہوجاوے اور باقی کتابین جو اذکار و

ادعیہ کے جامع ہین اونسے بہت کم دعائین منقول ہوئین تا رسالہ بڑھ نجاوے اور پڑھنے والے

اور یاد کرنیوالے کو بار نہو اسیواسطے ہر باب مین اختصار کا لحاظ رکھا اور اکثر صحاح ستّہ کی

روایتون پر اکتفا کیا مگر جسجگہ صحاح کی روایت نملی وہان اور حدیث کی معتبر کتابون سے نقل کیا اور

ترجمہ قرآن کی دعاؤنکا اکثر موضح القرآن ترجمہ شاہ عبد القادر صاحب سے لکھا کہ اوس سے بہتر ترجمہ اس

قلیل البضاعت سے ممکن نتھا اور بعضے مقام پر کوئی مطلب ضروری اور زیادہ کیا تو اوسکی علامت

لفظ فائدہ کا اوّل مین اور فقط کا آخر رکھا اور حتّی الامکان مکرّر دعائین نہین لکھین مگر کسی جگہ کسی

مصلحت سے اب ناظران اہل علم سے امید ہی کہ اگر کسی جگہ خطا و خلل پاوین تو تصحیح و اصلاح فرماوین

اَصْلَحَ اللّٰہُ بَالَھُمْ وَلَحَسَنَ حَالَھُمْ اٰمِیْن اور اس مجموعہ مین ایک مقدمہ اور اٹھاون باب اور ایک

خاتمہ ہی اور مقدمہ مین تین فصلین اور خاتمہ مین پانچ فصلین اور کل حدیثین چار سو سنتیس ہین

إِنْ أُرِيدُ إِلَّا الْإِصْلَاحَ مَا اسْتَطَعْتُ وَمَا تَوْفِيقِي إِلَّا بِاللَّهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ

وَإِلَيْهِ أُنِيبُ حَسْبِيَ اللَّهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللَّهِ لَا مَنْجَا مِنَ اللَّهِ

إِلَّا إِلَيْهِ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَىٰ مَعْشَرِ الْأَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِينَ خُصُوصًا عَلَىٰ خَاتَمِ

النَّبِيِّينَ وَرَحْمَةٍ لِّلْعَالَمِينَ سَيِّدِنَا وَشَفِيعِنَا مُحَمَّدٍ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ الْأَمِينِ وَعَلَىٰ آلِهِ

وَصَحْبِهِ أَجْمَعِينَ وَمَنْ تَبِعَهُمْ بِإِحْسَانٍ إِلَىٰ يَوْمِ

الدِّينِ وَآخِرُ دَعْوَانَا أَنِ الْحَمْدُ لِلَّهِ

رَبِّ الْعَالَمِينَ



# المقدمة وفيها ثلثة فصول

مقدمہ اور اس میں تین فصلیں ہیں

## الفصل الاول في فضل الدعاء

فصل پہلی دعا کی فضیلت میں

بسم الله الرحمن الرحيم

شروع کرتا ہوں میں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا

الدعاء هو العبادة ثم قرأ وقال ربكم ادعوني

دعا کرنی وہی عبادت ہے پھر آپنے یہ آیت پڑھی اور فرمایا تمہارے رب نے مجھکو پکارو

أستجب لكم الدعاء مخ العبادة ليس شيء

میں قبول کرونگا تمہاری پکار کو + دعا مغز ہے عبادت کا + نہیں کوئی چیز

أكرم على الله من الدعاء لا يرد القضاء إلا

اللہ کے نزدیک دعا سے زیادہ عزت والی + نہیں پھیرتی قضا کو مگر

الدعاء ولا يزيد في العمر إلا البر إن الدعاء

دعا اور نہیں بڑھاتی عمر کو مگر نیکی + بیشک دعا

ينفع مما نزل ومما لم ينزل فعليكم عباد

کام آتی ہے ... اوس بلا کے جو اتری اور جو نہیں اتری پس لازم کرو تم اوپر اپنے اے بندگان

الله بالدعاء ما من أحد يدعو بدعاء

خدا دعا کرنیکو + نہیں ہے کوئی شخص کہ دعا کرے کوئی دعا

إلا آتاه الله ما سأل أو كف عنه من السوء

مگر دیتا ہے اوسکو اللہ جو مانگتا ہے یا روکتا ہے اوس سے برائی

مثله ما لم يدع بإثم أو قطيعة رحم ومن لم

مانند اوسکے جبتک دعا نکرے کہ جسمین گناہ یا ناتے کی بدسلوکی ہو جو نہین

يسأل الله يغضب عليه من فتح له منكم

مانگتا اللہ سے اللہ غصہ کرتا ہے اوس پر ۔ جسپر کھلا تم مین سے

باب الدعاء فتحت له أبواب الرحمة وما

دعا کا دروازہ کھل گئے اوس پر رحمت کی دروازے اور نہین

سئل الله شيئا يعني أحب إليه من أن

مانگی جاتی ہے اللہ سے کوئی چیز یعنے جس کا مانگنا اوسکو بہت پسند ہو

يسأل العافية إن ربكم حيي كريم يستحيي

عافیت کے مانگنے سے زیادہ ۔ بیشک رب تمھارا بڑا حیاوالا اکرم والا ہے شرماتا ہے

من عبده إذا رفع يديه إليه أن يردهما

اپنے بندے سے جب وہ دعا مین ہاتھ اوٹھاتا ہے اوسکی طرف یہ کہ پھیرے

صفرا ما من مسلم يدعو بدعوة ليس فيها

خالی ہاتھ ۔ نہین کوئی مسلمان کہ دعا کرے کوئی دعا کہ اوس مین

إثم ولا قطيعة رحم إلا أعطاه الله بها

گناہ اور ناتے کی بدسلوکی نہو مگر اوسکو دیتا ہے اللہ اوس دعا کی برکت سے

إحدى ثلث إما أن يعجل دعوته وإما أن

تین چیزوں میں سے ایک یا شتاب قبول کرتا ہے اوسکی دعا اور یا

يدخرها له في الآخرة وإما أن يصرف عنه

اوسکو آخرت کا ذخیرہ کرتا ہے واسطے اوسکے اور یا روک دیتا ہے اوس سے

من السوء مثلها قالوا إذا نكثر قال الله أكثر

برائی ... مثل اوسکے صحابہ نے کہا کہ تو ہم زیادہ دعا کرینگے فرمایا اللہ کا فضل اوس سے بھی زیادہ ہے

## الفصل الثاني في آداب الدعاء

دوسری فصل دعا کے آداب میں

إذا سألتم الله فاسئلوه ببطون أكفكم

جب مانگو تم اللہ سے تو مانگو اوس سے اپنی ہتھیلی کے پیٹ سے

ولا تسئلوه بظهورها إذا رفع يديه في الدعاء

اور نہ مانگو اوس سے اوسکی پشت کر کر جب اٹھاتے حضرت صلعم اپنے ہاتھ دعا میں

لم يحطهما حتى يمسح بهما وجهه يرفع يديه

نہ رکھتے اونکو جب تک نہ پھیرتے اونکو اپنے منہ پر اوٹھاتے تھے حضرت صلعم اپنے ہاتھ

في الدعاء حتى يرى بياض إبطيه قال كان

دعا میں یہاں تک کہ نظر آتی سفیدی بغلوں کی کہا راوی نے کہ تھے حضرت

يجعل إصبعيه حذاء منكبيه ويدعو قال

کرتے اپنی انگلیوں کو مقابل اپنے کندھوں کے اور دعا کرتے کہا

إِنَّ رَفْعَكُمْ أَيْدِيَكُمْ بِدْعَةٌ مَا زَادَ رَسُولُ اللّٰهِ

بیشک سب اونچا اوٹھانا تمہارے ہاتھوں کا بدعت ہے نہ زیادہ کیا رسول اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى هٰذَا يَعْنِي إِلَى

صلے اللہ علیہ وسلم نے اس سے یعنی

الصَّدْرِ إِذْ دَخَلَ رَجُلٌ فَصَلَّى فَقَالَ اللّٰهُمَّ

سینے سے ناگاہ آیا ایک شخص پھر نماز پڑھی اوسنے پھر کہا اے اللہ

اغْفِرْ لِي وَارْحَمْنِي فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

بخش مجھکو اور رحم کر مجھپر سو فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ

وَسَلَّمَ عَجِلْتَ أَيُّهَا الْمُصَلِّي إِذَا صَلَّيْتَ فَقَعَدْتَ

وسلم نے شتابی کی تونے اے نمازی جب نماز پڑھے تو پھر بیٹھے تو

فَاحْمَدِ اللّٰهَ بِمَا هُوَ أَهْلُهُ وَصَلِّ عَلَيَّ ثُمَّ ادْعُهُ

پس تعریف کر اللہ کی جس طرح کہ وہ لائق اوسکے ہے اور درود بھیج مجھپر پھر دعا کر

قَالَ ثُمَّ صَلَّى رَجُلٌ آخَرُ بَعْدَ ذٰلِكَ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَصَلَّى

کہا راوی نے پھر نماز پڑھی دوسرے شخص نے اسکے بعد پھر تعریف کی اللہ کی اور درود بھیجا

عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ

نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر پھر فرمایا اوسکو نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّهَا الْمُصَلِّي ادْعُ تُجَبْ

صلے اللہ علیہ وسلم نے اے نمازی دعا کر قبول کیجاویگی تیری دعا

فلما جلست بدأت بالثناء على الله تعالى ثم

پھر جب بیٹھا میں شروع کی دعا میں نے اللہ کی تعریف سے بعد پھر

الصلوٰة على النبي صلى الله عليه وسلم ثم دعوت

درود سے نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر پھر دعا کی میں نے

لنفسي فقال النبي صلى الله عليه وسلم سل تعطه

اپنے لیے پس فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے مانگ تجھکو ملیگا

سل تعطه إن الدعاء موقوف بين السماء والأرض

مانگ تجھکو ملیگا بیشک دعا روکی جاتی ہے درمیان آسمان اور زمین کے

لا يصعد منه شيء حتى تصلي على نبيك

نہیں چڑھتی اوس میں سے کچھ یہانتک کہ درود بھیجے تو اپنے نبی پر

كان يستحب الجوامع من الدعاء ويدع ما سوى

تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دوست رکھتے جامع دعاؤں کو اور چھوڑ دیتے اوسکے سوا کو

ذلك لا تدعوا على أنفسكم ولا تدعوا على أولادكم

مت بددعا کرو تم اپنی جانوں پر اور نہ اپنی اولاد پر

ولا تدعوا على أموالكم لا توافقوا من الله ساعة

اور نہ اپنے مالوں پر کہیں نہ ملجاوے اوس گھڑی کو اللہ سے

يسأل فيها عطاء فيستجيب لكم إذا دعا أحدكم

مانگی جاتی ہے اوس میں بخشش پھر قبول کرے تمہارے لیے جب دعا کرے ایک تمہارا

فَلَا يَقُلْ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ اِنْ شِئْتَ اِرْحَمْنِيْ اِنْ شِئْتَ

پس نہ کہے اے اللہ بخش مجھکو اگر تو چاہے رحم کر مجھپر اگر تو چاہے

اُرْزُقْنِيْ اِنْ شِئْتَ وَلْيَعْزِمْ مَسْئَلَتَهٗ اِنَّهٗ يَفْعَلُ

روزی دے تو مجھکو اگر تو چاہے بلکہ چاہیے کہ یقین کرے اپنے مانگنے میں بیشک اللہ کرتا ہے

مَا يَشَاءُ لَا مُكْرِهَ لَهٗ يُسْتَجَابُ لِلْعَبْدِ مَا لَمْ يَدْعُ

جو چاہتا ہے اوسپر کسیکا زور نہیں + دعا قبول ہوتی ہے بندے کی جب تک نہ دعا کرے

بِاِثْمٍ اَوْ قَطِيْعَةِ رَحِمٍ مَا لَمْ يَسْتَعْجِلْ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

گناہ اور ناتے توڑنے کی جب تک نہ جلدی کرے کسی نے کہا یا رسول اللہ

مَا الْاِسْتِعْجَالُ قَالَ يَقُوْلُ قَدْ دَعَوْتُ وَقَدْ دَعَوْتُ

جلدی کیا ہے فرمایا کہ کہے خوب دعا کی میں نے اور خوب دعا کی میں نے

فَلَمْ اَرَ يُسْتَجَابُ لِيْ فَيَسْتَحْسِرُ عِنْدَ ذٰلِكَ وَيَدَعُ

سو میں نہیں دیکھتا ۲ کہ قبول ہوئی میری دعا پھر افسوس کرے اوس وقت اور چھوڑ دیوے

اَلدُّعَاءَ + دَعْوَةُ الْمَرْءِ الْمُسْلِمِ لِاَخِيْهِ بِظَهْرِ الْغَيْبِ

دعا + دعا مرد مسلمان کی اپنے بھائی کے حق میں پیٹھ پیچھے

مُسْتَجَابَةٌ عِنْدَ رَاْسِهٖ مَلَكٌ مُوَكَّلٌ كُلَّمَا دَعَا لِاَخِيْهِ

مقبول ہے اوسکے سر کے پاس ایک فرشتہ مقرر ہے کہ جب وہ دعا خیر کرتا ہے اپنے بھائی

بِخَيْرٍ قَالَ الْمَلَكُ الْمُوَكَّلُ بِهٖ اٰمِيْنَ وَلَكَ بِمِثْلٍ

کے حق میں کہتا ہے وہ فرشتہ آمین اور تیرے لیے بھی ویسا ہی ہے

إنَّ أسرع الدُّعاء إجابةً دعوةُ غائبٍ لغائبٍ

بیشک بہت جلد قبول ہوتی ہے دعا غائب کی غائب کے حق میں

أشرِكنا يا أُخَيَّ في دُعائك ولا تنسنا فقال كلمةً

ہمکو بھی شریک کر اے بھائی اپنی دعا میں اور نہ بھولنا ہمکو سو فرمایا حضرت نے ایسا کلمہ

ما يسرُّني أنَّ لي بها الدُّنيا ليسأل أحدكم ربَّه

کہ خوش نہیں آتی مجکو کہ ہے اوسکے بدلے میں تمام دنیا چاہیے کہ مانگے ہر شخص تمہارا اپنے رب سے

حاجتَه كلَّها حتَّى يسأله شسعَ نعله إذا انقطع

اپنی حاجت ہر قسم کی یہاں تک کہ مانگے اوس سے اپنی چپل کا تسمہ جب ٹوٹ جاوے

وفي روايةٍ عن ثابتٍ البُنانيِّ مرسلًا حتَّى

اور ایک روایت میں ہے ثابت بنانی سے مرسل یہاں تک کہ

يسأله المِلحَ وحتَّى يسأله شسعَه إذا انقطع

مانگے اوس سے نمک اور یہاں تک کہ مانگے اوس سے اپنا تسمہ جب ٹوٹ جاوے

إذا ذكر أحدًا فدعا له بدأ بنفسه من سرَّه

جب ذکر کرتے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کسی شخص کا پھر دعا کرتے اوسکو تو شروع کرتے اپنی ذات سے جسکو خوش لگے

أن يستجيب الله له عند الشَّدائد فليُكثر

یہ کہ اللہ قبول کرے اوسکی دعا سختیوں میں پس چاہیے کہ بہت

الدُّعاءَ في الرَّخاء ادعوا الله وأنتم موقنون

دعا کیا کرے فراغت میں ۔ دعا کرو تم اللہ سے اور تمکو یقین ہو

بِالْإِجَابَةِ وَاعْلَمُوا أَنَّ اللّٰهَ لَا يَسْتَجِيبُ دُعَاءً مِنْ قَلْبٍ

اوسکے قبول ہونیکا اور جانو کہ بیشک اللہ نہیں قبول کرتا دعا ہر دل

غَافِلٍ لَاهٍ يَا غُلَامُ احْفَظِ اللّٰهَ يَحْفَظْكَ احْفَظِ اللّٰهَ

غافل کھیلنے والیکی اے لڑکے تو حفاظت کر اللہ کے حکم کی وہ حفاظت کریگا تیری تو حفاظت کر اللہ کے حکم کی

تَجِدْهُ تُجَاهَكَ وَإِذَا سَأَلْتَ فَاسْأَلِ اللّٰهَ وَإِذَا اسْتَعَنْتَ

پاویگا تو اوسکو اپنے سامنے اور جب تو مانگے تو اللہ سے مانگ اور جب چاہے تو

فَاسْتَعِنْ بِاللّٰهِ وَاعْلَمْ أَنَّ الْأُمَّةَ لَوِ اجْتَمَعَتْ عَلَى

اللہ سے مدد چاہ اور جان رکھ کہ بیشک ساری امت اگر جمع ہو تیرے کچھ

أَنْ يَنْفَعُوكَ بِشَيْءٍ لَمْ يَنْفَعُوكَ إِلَّا بِشَيْءٍ قَدْ كَتَبَهُ اللّٰهُ

نفع پہنچانے پر تو نفع نہ پہنچا سکے گی تجھکو مگر اوس قدر کہ لکھدیا اللہ نے تیرے واسطے اور

لَكَ وَلَوِ اجْتَمَعُوا عَلَى أَنْ يَضُرُّوكَ بِشَيْءٍ لَمْ يَضُرُّوكَ

اور اگر سب جمع ہوں تیرے کچھ نقصان پہنچانے پر تو نہ نقصان پہنچا سکے گی تجھکو

إِلَّا بِشَيْءٍ قَدْ كَتَبَهُ اللّٰهُ عَلَيْكَ رُفِعَتِ الْأَقْلَامُ

مگر اوس قدر کہ لکھدیا اللہ تیرے حق میں اوٹھ گئیں قلمیں

وَجَفَّتِ الصُّحُفُ ✝ إِذَا قَالَ الْعَبْدُ يَا رَبِّ يَا رَبِّ

اور خشک ہوگئے کاغذ + جب بندہ کہتا ہے یا رب یا رب

قَالَ اللّٰهُ لَبَّيْكَ عَبْدِي سَلْ تُعْطَ قَالَ النَّبِيُّ

فرماتا ہے اللہ تعالی حاضر ہوں میں اے بندے میرے مانگ تجھکو دیا جائیگا + فرمایا رسول اللہ

۱۷

روایت ہے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا انہوں نے میں پیچھے تھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک دن سو فرمایا حضرت رسول اکرم نے یا غلام احفظ اللہ یحفظک الحدیث روایت کی احمد ترمذی نے مشکوۃ باب التوکل والصبر

فائدہ اللہ تیری حفاظت کریگا یعنی آفات و تکلیفات سے محفوظ رکھیگا

۱۴

۱۸

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَوْجَبَ اِنْ خَتَمَ فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ

صلے اللہ علیہ وسلم نے ۔ واجب کیا اگر مہر کرے شخص پس کہا ایک شخص نے

الْقَوْمِ بِاَيِّ شَيْءٍ يَخْتِمُ قَالَ بِاٰمِيْنَ

قوم میں سے ساتھ کس چیز کے مہر کرے فرمایا ساتھ آمین کے

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ فِيْ اَوْقَاتِ قُبُوْلِيَةِ الدُّعَاءِ

تیسری فصل دعا کے قبول ہونے کے وقتوں میں

اَيُّ الدُّعَاءِ اَسْمَعُ قَالَ جَوْفَ اللَّيْلِ الْاٰخِرِ

کون سی دعا بہت سنی جاتی ہے فرمایا درمیان پچھلی رات کے

وَدُبُرَ الصَّلَوٰتِ الْمَكْتُوْبَاتِ لَا يُرَدُّ الدُّعَاءُ بَيْنَ

اور پیچھے فرض نمازوں کے ۔ دعا نہیں رد ہوتی درمیان

الْاَذَانِ وَالْاِقَامَةِ اِنَّ فِيْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ لَسَاعَةً

اذان اور اقامت کے + بیشک جمعہ کے دن میں ایک گھڑی ہے

لَا يُوَافِقُهَا عَبْدٌ مُسْلِمٌ يَسْاَلُ اللّٰهَ فِيْهَا خَيْرًا

نہیں پاتا اسکو کوئی بندہ مسلمان کہ مانگے اوسمین اللہ سے بھلائی

اِلَّا اَعْطَاهُ اِيَّاهُ هِيَ مَا بَيْنَ اَنْ يَّجْلِسَ الْاِمَامُ

مگر دیتا ہے وہ اوسکو وہ گھڑی قبولیت کی درمیان ہے امام کے منبر پر بیٹھنے سے

اِلٰى اَنْ تُقْضَى الصَّلٰوةُ اِلْتَمِسُوا السَّاعَةَ الَّتِيْ

نماز کے تمام ہونے تک ۔ ڈھونڈھو اوس گھڑی کو جسمیں قبولیت کی

ترتجى في يوم الجمعة بعد العصر الى غيبوبة

امید ہے | جمعہ کے دن | عصر کے بعد سے | غروب

الشمس اقرب ما يكون العبد من ربه وهو ساجد

آفتاب تک | سب سے نزدیک | ہوتا ہے | بندہ | اپنے رب سے | سجدہ میں

فاكثروا الدعاء وفي رواية عن ابن عباس وقمنا

سو بہت کیا کرو دعا بیچ سجدہ کے | اور ایک روایت ہے | ابن عباس سے | لیکن

السجود فاجتهدوا في الدعاء فقمن ان يستجاب لكم

سجدہ | پس خوب کوشش کرو تم | دعا میں | سو بہت لائق ہے کہ قبول ہو تمہاری دعا

اذا دخلت على مريض فمره يدعو لك فان

جب داخل ہو تو | کسی بیمار پاس | سو کہو اوس سے کہ دعا کرے تیرے لیے | سو بیشک

دعاءه كدعاء الملائكة ثلثة لا ترد دعوتهم

دعا اوسکی | مانند فرشتوں کی دعا کے ہے۔ | تین شخصوں کی دعا نہیں رد ہوتی

الصائم حين يفطر والامام العادل ودعوة

روزہ دار کی | جس وقت افطار کرے | اور سردار کی جو انصاف کرے | اور دعا

المظلوم يرفعها الله فوق الغمام ويفتح لها

مظلوم کی | کہ اسکو بلند کرتا ہے | ابر پر | اور کھولتا ہے اوسکے واسطے

ابواب السماء ويقول الرب وعزتي لانصرنك

آسمان کے دروازے | اور فرماتا ہے رب | قسم ہے مجھکو اپنی عزت کی البتہ مدد کرونگا تیری

۵ر روایت ہے ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اقرب ما یکون العبد من ربہ الحدیث مسلم مشکوٰۃ باب الرکوع وباب السجود وفضلہ

۶ر روایت ہے عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اذا دخلت علی مریض الحدیث ابن ماجہ مشکوٰۃ باب عیادۃ المریض

۱۴۱

۷ر روایت ہے ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ثلثۃ لا ترد دعوتہم الحدیث ترمذی مشکوٰۃ باب الدعوات

ولو بعد حين ثلث دعوات مستجابات لا شك

اگرچہ ایک وقت کے بعد ہو۔ تین دعائیں مقبول ہیں بغیر شک نہیں

فيهن دعوة الوالد ودعوة المسافر و دعوة

ان میں دعا باپ کی اور دعا مسافر کی اور دعا

المظلوم ان في الليل لساعة لا يوافقها رجل

مظلوم کی بیشک رات میں البتہ ایک ایسی گھڑی ہے کہ نہیں پاتا ہے اسکو مرد

مسلم يسأل الله تعالى خيرا من امر الدنيا و

مسلمان کہ مانگے اللہ سے بھلائی دنیا کے کام کی اور

الآخرة الا اعطاه الله اياه وذلك كل ليلة ثنتان

آخرت کی مگر دیتا ہے اللہ اسکو اور یہ گھڑی ہر رات میں ہے۔ دو دعائیں ہیں

لا ترد ان الدعاء عند النداء وعند البأس حين يلحم

کہ نہیں پھیری جاتیں دعا وقت اذان کے اور دعا وقت لڑائی کے جب ملتے ہیں

بعضهم بعضا وفي رواية وتحت المطر كنا نؤمر بالدعاء عند اذان

بعض انکے بعض سے اور ایک روایت میں ہے اور مینہ کے نیچے ہم حکم کیے جاتے تھے ساتھ دعا کے نزدیک اذان کے

## باب الدعاء عند القيام من النوم

باب ہے نیند سے اٹھنے کے وقت کی دعا کا

الحمد لله الذي احيانا بعد ما اماتنا واليه

سب تعریف اللہ کو ہے جسنے ہمکو جلایا بعد ہمارے مارنے کے۔ اور اسی کی طرف ہے

١٧

الذي آخرجه البخاري ومسلم ۱۲ مشکوٰۃ باب ما يقول في الصباح والمساء

النشور لا اله الا الله وحده لا شريك له

اور اسی کیطرف ہونا ہے نہیں کوئی معبود برحق سوا اللہ کے وہ اکیلا ہے اور اسکا کوئی شریک نہیں

له الملك وله الحمد وهو على كل شيء قدير

اور اسیکے واسطے ہے بادشاہی اور اسیکے واسطے ہے سب تعریف اور وہ ہر چیز پر قادر ہے

سبحان الله والحمد لله ولا اله الا الله والله اكبر

پاک ہے اللہ اور سب تعریف اللہ کو ہے اور نہیں کوئی معبود برحق سوا اللہ کے اور اللہ بہت بڑا ہے

ولا حول ولا قوة الا بالله رب اغفر لي لا اله الا

اور نہیں پھرنا ہے گناہ سے اور نہ قوت عبادت پر مگر اللہ کی مدد سے اے رب بخش مجکو نہیں کوئی معبود برحق سوائے

انت سبحانك اللهم وبحمدك استغفرك لذنبي

تیرے پاک ہے تو اے اللہ اور اپنی خوبیوں کے ساتھ ہے چاہتا ہوں بخشش اپنے گناہ کی

واسألك رحمتك اللهم زدني علما ولا تزغ

اور مانگتا ہوں تجھسے تیری رحمت اے اللہ بڑھا مجکو علم اور مت پھیر

قلبي بعد اذ هديتني وهب لي من لدنك رحمة

میرے دل کو جب تو مجکو ہدایت کرچکا اور بخش مجکو اپنے پاس سے رحمت

انك انت الوهاب اللهم اني اسألك خيرا

بیشک توہی ہے بڑا بخشنے والا الٰہی میں مانگتا ہوں تجھسے بھلائی

الله اكبر عشرا الحمد لله عشرا سبحان الله وبحمده

اللہ سب سے بڑا ہے دس بار سب تعریف اللہ ہی کو ہے دس بار پاک ہے اللہ اور اپنی خوبیوں کے ساتھ ہے

عشرًا سبحان الملك القدوس عشرًا استغفر الله

دس بار پاک صفتوں والا بادشاہ پاک ذات + دس بار بخشش مانگتا ہوں میں اللہ سے

عشرًا لا اله الا الله عشرًا اللهم انی اعوذ بك

دس بار نہیں کوئی معبود برحق سوا اللہ کے + دس بار + اے میں تیری پناہ مانگتا ہوں

من ضيق الدنيا وضيق يوم القيمة عشرًا سبحان

تنگی سے دنیا کی اور تنگی سے قیامت کے دن کی + دس بار + پاک ہے

رب العالمين سبحان الله وبحمده اللهم لك

پالنے والا سب جہانوں کا پاک ہے اللہ اور اپنی خوبیوں کے ساتھ ہے + یا اللہ تیرے ہی واسطے ہے

الحمد انت قيم السموات والارض ومن فيهن

سب تعریف تو ہی ہے قائم رکھنے والا آسمانوں اور زمین کا اور جو ان میں ہیں

ولك الحمد انت نور السموات والارض ومن

اور تیرے ہی واسطے ہے سب تعریف تو ہی ہے روشن کرنے والا آسمانوں اور زمین کا اور جو

فيهن ولك الحمد انت الحق ووعدك الحق

ان میں ہیں اور تیرے ہی واسطے ہے سب تعریف تو ہی ہے حق اور وعدہ تیرا بھی حق

ولقاؤك حق وقولك حق والجنة حق والنار

اور ملاقات تیری حق ہے اور کلام تیرا حق ہے اور بہشت حق ہے اور دوزخ

حق والنبيون حق ومحمد حق والساعة حق

حق ہے اور سب نبی حق ہیں اور محمد حق ہیں اور قیامت حق ہے

اَللّٰهُمَّ لَكَ اَسْلَمْتُ وَبِكَ اٰمَنْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ

یا اللہ تیرا حکم بردار ہوں اور تجھ پر ایمان لایا ہوں اور تجھ ہی پر میں نے بھروسا کیا

وَاِلَيْكَ اَنَبْتُ وَبِكَ خَاصَمْتُ وَاِلَيْكَ حَاكَمْتُ

اور تیری طرف میں نے رجوع کی اور تیری ہی مدد سے جھگڑتا ہوں اور تیری طرف اپنا مقدمہ لاتا ہوں

فَاغْفِرْ لِيْ مَا قَدَّمْتُ وَمَا اَخَّرْتُ وَمَا اَسْرَرْتُ

سو بخش مجھکو جو آگے کیا میں نے اور جو پیچھے کرونگا اور جو چھپایا میں نے

وَمَا اَعْلَنْتُ وَمَا اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّيْ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ

اور جو ظاہر کیا میں نے اور وہ گناہ کہ تو زیادہ جانتا ہے اوسکو مجھسے تو ہی ہے آگے کرنیوالا

وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ

اور تو ہی ہے پیچھے کرنیوالا نہیں کوئی معبود برحق سوا تیرے اور نہیں کوئی معبود برحق غیر تیرے

فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ

آسمان اور زمین کا بنانا اور رات دن کا بدلتے آنا

لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي الْاَلْبَابِ اِلٰى خَتْمِ السُّوْرَةِ

اور نشانیاں ہیں عقل والوں کو × آخر سورہ تک

## بَابُ الدُّعَاءِ عِنْدَ افْتِتَاحِ صَلٰوةِ اللَّيْلِ

باب ہے دعا کا وقت شروع کرنے تہجد کے

اَللّٰهُمَّ رَبَّ جِبْرَئِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ

اے اللہ پالنے والے جبرئیل و میکائیل و اسرافیل کے

فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ

پیدا کرنے والے آسمانوں اور زمین کے جاننے والے چھپے اور کھلے کے

اَنْتَ تَحْكُمُ بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ

تو حکم کرتا ہے درمیان اپنے بندوں کے جس چیز میں وہ

يَخْتَلِفُوْنَ اِهْدِنِيْ لِمَا اخْتُلِفَ فِيْهِ مِنَ الْحَقِّ

اختلاف کرتے ہیں ہدایت کر مجھ کو اس چیز میں کہ اختلاف کیا گیا ہے اس کے حق سے

بِاِذْنِكَ اِنَّكَ تَهْدِيْ مَنْ تَشَاءُ اِلٰى صِرَاطٍ

ساتھ اپنے حکم کے تحقیق تو ہی ہدایت کرتا ہے جس کو چاہتا ہے سیدھی راہ

مُّسْتَقِيْمٍ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ

پاک ہے تو اے اللہ اور اپنی تعریف کے ساتھ ہوں اور برکت والا ہے

اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ اَللّٰهُ اَكْبَرُ

نام تیرا اور بلند ہے شان تیری اور کوئی معبود نہیں سوائے تیرے اللہ بڑا ہے

كَبِيْرًا اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ

بہت بڑا پناہ مانگتا ہوں ساتھ اللہ سننے والے جاننے والے کے شیطان مردود سے

مِنْ هَمْزِهٖ وَنَفْخِهٖ وَنَفْثِهٖ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ

اس کے وسوسے اور تکبر اور جادو سے اللہ بہت بڑا ہے اللہ بہت بڑا ہے

اَللّٰهُ اَكْبَرُ ذُو الْمَلَكُوْتِ وَالْجَبَرُوْتِ وَالْكِبْرِيَاءِ

اللہ بہت بڑا ہے صاحب بادشاہت کا اور غلبے کا اور بڑائی کا

۲۱

والخطمة

اور بزرگی کا

# بَابُ الْقُنُوْتِ فِي الْوِتْرِ

باب ہے قنوت پڑھنے کا وتر میں

اَللّٰهُمَّ اهْدِنِيْ فِيْمَنْ هَدَيْتَ وَعَافِنِيْ فِيْمَنْ

یا اللہ ہدایت کر مجھکو ان لوگوں میں کہ ہدایت کی تونے اور عافیت دے مجھکو ان لوگوں میں

عَافَيْتَ وَتَوَلَّنِيْ فِيْمَنْ تَوَلَّيْتَ وَبَارِكْ لِيْ فِيْمَا اَعْطَيْتَ

کہ عافیت دی تونے اور کارساز ہو میرا ان لوگوں میں کہ کارسازی کی تونے اور برکت دے واسطے میرے اس چیز میں کہ دی

وَقِنِيْ شَرَّ مَا قَضَيْتَ فَاِنَّكَ تَقْضِيْ وَلَا يُقْضٰى عَلَيْكَ

اور بچا مجھکو اس چیز کی برائی سے جو حکم کیا تونے سو بیشک تو حکم کرتا ہے اور نہیں حکم کیا جاتا تجھپر

اِنَّهٗ لَا يَذِلُّ مَنْ وَّالَيْتَ تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ

تحقیق بات یہ ہے کہ نہیں ذلیل ہوتا جسکو دوست رکھے تو بابرکت ہے تو اے رب ہمارے اور بلند ہے تو

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِيْنُكَ وَنَسْتَغْفِرُكَ وَنُثْنِيْ عَلَيْكَ

اے اللہ بیشک ہم مدد چاہتے ہیں تجھسے اور بخشش مانگتے ہیں تجھسے اور ہم تعریف کرتے ہیں تیری

الْخَيْرَ وَلَا نَكْفُرُكَ وَنَخْلَعُ وَنَتْرُكُ مَنْ يَّفْجُرُكَ

بھلائی کی اور نہیں ناشکری کرتے تیری اور الگ ہوجاتے ہیں اور چھوڑ دیتے ہیں اس شخص کو جو نافرمانی کرے

٢٣



بسم الله الرحمن الرحيم

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا

اللهم إياك نعبد ولك نصلي ونسجد وإليك

اے اللہ خاص تیری عبادت کرتے ہیں ہم اور خاص تیرے واسطے نماز پڑھتے ہیں ہم اور سجدہ کرتے ہیں ہم اور تیری طرف

نسعى ونحفد ونخشى عذابك الجد ونرجو رحمتك

دوڑتے ہیں ہم اور خدمت کرتے ہیں ہم اور ڈرتے ہیں ہم تیرے عذاب سے جو ثابت ہے اور امید رکھتے ہیں ہم تیری رحمت کی

إن عذابك الجد بالكفار ملحق اللهم إني

تحقیق عذاب تیرا جو ثابت ہے کافروں کو ملنے والا ہے الٰہی میں

أعوذ برضاك من سخطك وبمعافاتك من عقوبتك

پناہ مانگتا ہوں تیری رضامندی کی تیرے غصہ سے اور تیری معافی کی تیرے عذاب سے

وأعوذ بك منك لا أحصي ثناء عليك أنت

اور تیری ہی پناہ مانگتا ہوں تجھ سے نہیں گن سکتا میں تیری تعریف تو ویسا ہی ہے

كما أثنيت على نفسك سبحان الملك القدوس ثلاثا

جیسی تعریف کی تو نے اپنی ذات کی پاک ہے بادشاہ پاک ذات الٰہی تین بار

## باب إجابة المؤذن والدعاء بعد الأذان

باب بیچ مؤذن کے جواب دینے اور اذان کے بعد دعا کا

إذا قال المؤذن الله أكبر الله أكبر فقال أحدكم

جب مؤذن کہے اللہ اکبر اللہ اکبر پھر کہے ایک تمہارا

۱۷ روایت ہے سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہے جس وقت سنے موذن کو اشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ

اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ ثُمَّ قَالَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ قَالَ

اللہ اکبر اللہ اکبر پھر وہ کہے اشہد ان لا الہ الا اللہ یہ کہے

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ثُمَّ قَالَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا

اشہد ان لا الہ الا اللہ پھر وہ کہے اشہد ان محمدا

رَسُوْلُ اللّٰهِ قَالَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ثُمَّ

رسول اللہ یہ کہے اشہد ان محمدا رسول اللہ پھر وہ

قَالَ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ قَالَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

کہے حی علی الصلوٰۃ یہ کہے لا حول ولا قوۃ الا باللہ

ثُمَّ قَالَ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ قَالَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا

پھر وہ کہے حی علی الفلاح یہ کہے لا حول ولا قوۃ الا

بِاللّٰهِ ثُمَّ قَالَ اللّٰهُ اَكْبَرُ اللّٰهُ اَكْبَرُ قَالَ اللّٰهُ اَكْبَرُ

باللہ پھر وہ کہے اللہ اکبر اللہ اکبر یہ کہے اللہ اکبر

اللّٰهُ اَكْبَرُ ثُمَّ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

اللہ اکبر پھر وہ کہے لا الہ الا اللہ یہ کہے لا الہ الا اللہ

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَنَّ

گواہی دیتا ہوں میں کہ نہیں کوئی لائق عبادت کے سوا اللہ کے اکیلا ہے اسکا کوئی شریک نہیں اور یہ کہ

مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلًا

محمد بندے اسکے ہیں اور رسول اسکے راضی ہوا میں اللہ کے رب ہونے پر اور محمد صلعم کے رسول ہونے پر

وَبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا غُفِرَ لَهٗ ذَنْبُهٗ اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ

اور مسلمانی کے دین پر بخشے جاتے ہیں اسکے گناہ اے اللہ صاحب اس

الدَّعْوَةِ التَّامَّةِ وَالصَّلٰوةِ الْقَائِمَةِ اٰتِ مُحَمَّدَانِ

پوری پکار کے اور کھڑی ہونے والی نماز کے دے محمد صلعم کو

الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَنِ الَّذِيْ

وسیلہ اور فضیلت اور کھڑا کر انکو مقام محمود میں وہ جو

وَعَدْتَّهٗ اَللّٰهُمَّ هٰذَا اِقْبَالُ لَيْلِكَ وَاِدْبَارُ نَهَارِكَ

وعدہ کیا تو نے اے اللہ یہ وقت ہے تیری رات کے آنیکا اور تیرے دن کے جانے کا

وَاَصْوَاتُ دُعَاتِكَ فَاغْفِرْ لِيْ اَقَامَهَا اللّٰهُ وَاَدَامَهَا

اور تیرے پکارنے والوں کی آوازوں کا سو بخش دے تو مجھکو قائم رکھے اس نماز کو اللہ اور ہمیشہ رکھے اسکو

## بَابُ الدُّعَاءِ بَعْدَ رَكْعَتَيِ الْفَجْرِ

باب ہے دعا کا بعد فجر کی سنتوں کے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِيْ قَلْبِيْ نُوْرًا وَّفِيْ بَصَرِيْ نُوْرًا وَّفِيْ

اے اللہ کر میرے دل میں نور اور میری آنکھ میں نور اور میرے

سَمْعِيْ نُوْرًا وَّعَنْ يَّمِيْنِيْ نُوْرًا وَّعَنْ يَّسَارِيْ نُوْرًا وَّ

کان میں نور اور میرے داہنے نور اور میرے بائیں نور اور

فَوْقِيْ نُوْرًا وَّتَحْتِيْ نُوْرًا وَّاَمَامِيْ نُوْرًا وَّخَلْفِيْ نُوْرًا

میرے اوپر نور اور میرے نیچے نور اور میرے آگے نور اور میرے پیچھے نور

وَاجْعَلْ لِي نُورًا وَفِي لِسَانِي نُورًا وَعَصَبِي نُورًا وَلَحْمِي

اور بنا میرے واسطے نور اور میری زبان میں نور اور میرے پٹھوں میں نور اور میرے گوشت میں

نُورًا وَدَمِي نُورًا وَشَعْرِي نُورًا وَبَشَرِي نُورًا وَ

نور اور میرے خون میں نور اور میرے بالوں میں نور اور میرے بدن میں نور اور

اجْعَلْ فِي نَفْسِي نُورًا وَأَعْظِمْ لِي نُورًا اَللّٰهُمَّ أَعْطِنِي نُورًا

کر میری جان میں نور اور بڑا کر واسطے میرے نور اے اللہ بخش مجھکو نور

## بَابُ الدُّعَاءِ عِنْدَ الْخُرُوجِ مِنَ الْبَيْتِ

باب بیچ گھر سے نکلنے کی دعا کا

بِسْمِ اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ إِنَّا نَعُوذُ بِكَ مِنْ

نکلا میں اللہ کے نام سے بھروسا کیا میں نے اللہ پر اے اللہ ہم تیری پناہ چاہتے ہیں

أَنْ نَزِلَّ أَوْ نَضِلَّ أَوْ نَظْلِمَ أَوْ نُظْلَمَ أَوْ نَجْهَلَ أَوْ

پھسلنے سے اور گمراہ ہونے سے اور ظالم ہونے سے اور مظلوم ہونے سے اور جہالت کرنے سے یا اور

يُجْهَلَ عَلَيْنَا بِسْمِ اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ لَا حَوْلَ وَلَا

غیر کی جہالت کرنے سے اپنے پر نکلا میں اللہ کے نام سے بھروسا کیا میں نے اللہ پر نہیں بچنا ہے اور نہ

قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ أَنْ أَضِلَّ أَوْ أُضَلَّ

قوت نیکی پر مگر اللہ کی مدد سے یا اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں اس سے کہ گمراہ ہوں یا گمراہ کیا جاؤں

أَوْ أَظْلِمَ أَوْ أُظْلَمَ أَوْ أَجْهَلَ أَوْ يُجْهَلَ عَلَيَّ

یا ظلم کروں یا ظلم کیا جاؤں یا جہالت کروں کسی پر یا کوئی جہالت کرے مجھ پر



## باب الدعاء عند دخول المسجد

باب ہے مسجد میں آنے کی دعا کا

أعوذ بالله العظيم وبوجهه الكريم وسلطانه

پناہ پکڑتا ہوں اللہ شان بڑائی والے کی اور اوسکے سونہہ عزت والے کی اور اوسکی حکومت

القديم من الشيطان الرجيم بسم الله والصلوة

قدیم کی شیطان مردود سے + داخل ہوا میں ساتھ نام اللہ کے اور درود

والسلام على رسول الله رب اغفرلي ذنوبي

اور سلام اوپر رسول اللہ کے اے میرے رب بخش میرے گناہ

وافتح لي ابواب رحمتك

اور کھول میرے واسطے اپنی رحمت کے دروازے

## باب الدعاء والذكر بعد صلوة الصبح والمغرب

باب ہے فجر اور مغرب کے بعد کی دعا اور ذکر کا

لا اله الا الله وحده لا شريك له له الملك وله

نہیں کوئی معبود برحق سوا اللہ کے وہ اکیلا ہے کوئی اوسکا شریک نہیں اوسیکی ہے بادشاہت اور اوسیکی ہے

الحمد بيده الخير يحيي ويميت وهو على كل شيء

سب تعریف اوسکے ساتھ میں ہے بھلائی جلاتا ہے اور مارتا ہے اور وہ سب چیز

قدير اللهم اجرني من النار سبع مرات اللهم

قادر ہے + اے اللہ پناہ دے مجھکو دوزخ سے یہ سات بار کہے + اے اللہ

إِنِّي أَسْأَلُكَ عِلْمًا نَافِعًا وَعَمَلًا مُتَقَبَّلًا وَرِزْقًا طَيِّبًا

میں مانگتا ہوں تجھ سے علم نفع دینے والا اور عمل مقبول اور روزی پاکیزہ

## بَابُ الدُّعَاءِ وَالذِّكْرِ عِنْدَ الصَّبَاحِ وَالْمَسَاءِ

باب ہے صبح اور شام کی دعا اور ذکر کا

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِي لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهِ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ

شروع اللہ کے نام سے جو نہیں ضرر کرتی اس کے نام کے ساتھ کوئی چیز زمین میں

وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ (ثلث مرات)

اور نہ آسمان میں اور وہ سب سنتا جانتا ہے ۔ تین بار پڑھے

اللّٰهُمَّ عَافِنِي فِي بَدَنِي اللّٰهُمَّ عَافِنِي فِي سَمْعِي اللّٰهُمَّ

اے اللہ مجھ کو عافیت دے میرے بدن میں اے اللہ مجھ کو عافیت دے میرے سننے میں اے اللہ

عَافِنِي فِي بَصَرِي لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ (ثلث مرات)

مجھ کو عافیت دے میرے دیکھنے میں نہیں کوئی معبود سوا تیرے ✣ تین بار پڑھے

رَضِيتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَبِالْإِسْلَامِ دِينًا وَبِمُحَمَّدٍ نَبِيًّا

راضی ہوا میں اللہ کے رب ہونے سے اور اسلام کے دین ہونے سے اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نبی ہونے سے

(ثلث مرات) أَصْبَحْنَا عَلَى فِطْرَةِ الْإِسْلَامِ وَكَلِمَةِ

تین بار پڑھے ✣ صبح کی ہم نے دین اسلام پر اور کلمہ

الْإِخْلَاصِ وَعَلَى دِينِ نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اخلاص پر اور دین پر ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم

وَعَلٰی مِلَّةِ اَبِیْنَا اِبْرَاهِیْمَ حَنِیْفًا وَّمَا کَانَ

اور ملت پر ہمارے باپ ابراہیم کی جو ایک طرف کا تھا اور نہ تھا

مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ اَصْبَحْنَا وَاَصْبَحَ الْمُلْکُ لِلّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

شرک کرنے والوں سے۔ صبح کی ہم نے اور سب ملک نے واسطے اسکے اور سب خوبی اسکی

وَالْکِبْرِیَاءُ وَالْعَظَمَةُ لِلّٰهِ وَالْخَلْقُ وَالْاَمْرُ وَاللَّیْلُ

اور بڑائی اور بزرگی ہے واسطے اسکے اور پیدا کرنا اور حکم کرنا اور رات

وَالنَّهَارُ وَمَا سَکَنَ فِیْهِمَا لِلّٰهِ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ اَوَّلَ هٰذَا

اور دن اور جو کچھ ٹھہر رہا ہے ان دونوں میں سب واسطے اللہ کے ہے اے اللہ کر اس

النَّهَارِ صَلَاحًا وَّاَوْسَطَهٗ نَجَاحًا وَّاٰخِرَهٗ فَلَاحًا

دن کے اول کو بھلائی اور اسکے بیچ کو حاجت روائی اور اسکے آخر کو مراد ملنے

یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ اَصْبَحْنَا وَاَصْبَحَ الْمُلْکُ لِلّٰهِ

اے بڑے مہربان سب مہربانوں سے صبح کی ہم نے اور صبح کی ملک نے واسطے اسکے

رَبِّ الْعَالَمِیْنَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ خَیْرَ هٰذَا

پالنے والا ہے سب جہانوں کا الٰہی میں تجھ سے مانگتا ہوں بھلائی اس

الْیَوْمِ فَتْحَهٗ وَنَصْرَهٗ وَنُوْرَهٗ وَبَرَکَتَهٗ وَهُدَاهُ

دن کی اور فتح اور مدد اور روشنی اور برکت اور ہدایت اسکی

وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا فِیْهِ وَشَرِّ مَا بَعْدَهٗ فِی الصَّبَاحِ

اور تیری پناہ مانگتا ہوں برائی سے اس چیز کی جو اس میں ہے اور برائی سے اس چیز کی جو بعد اسکے ہے صبح کرنے کے وقت

۵ روایت ہے عبداللہ بن غنام سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص صبح کو کہے ... پس بیشک ادا کیا اس نے شکر اس دن کا اور جو شخص شام کو کہے ... پس ادا کیا اس نے شکر اس رات کا رواہ ابوداود ۱۲ مشکوٰۃ باب ما یقول عند الصباح

اَمْسَيْنَا وَاَمْسَى الْمُلْكُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ○ اَللّٰهُمَّ

شام کی ہمنے اور شام کی ملک نے واسطے اللہ کے جو پالنے والا ہے سب جہان کا اے اللہ

اِنِّیْ اَسْئَلُكَ خَيْرَ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ فَتْحَهَا وَنَصْرَهَا وَنُوْرَهَا

میں مانگتا ہوں تجھسے بھلائی اس رات کی فتح اور مدد اور روشنی

وَبَرَكَتَهَا وَهُدَاهَا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا فِيْهَا وَشَرِّ مَا

اور برکت اور ہدایت اسکی اور تیری پناہ چاہتا ہوں برائی سے اس چیز کی جو اس میں ہے اور برائی سے اس چیز کی

بَعْدَهَا (فِی الْمَسَاءِ) اَللّٰهُمَّ مَا اَصْبَحَ بِیْ مِنْ نِعْمَةٍ

جو اسکے بعد ہے + یہ شام کو پڑھے + الٰہی جو صبح کو ملے مجھکو کوئی نعمت

اَوْ بِاَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ فَمِنْكَ وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ

یا کسیکو ملے تیری مخلوق میں سے سو سب تجھ اکیلے کی طرف سے ہے تیرا کوئی شریک نہیں

فَلَكَ الْحَمْدُ وَلَكَ الشُّكْرُ (فِی الصَّبَاحِ) اَللّٰهُمَّ

پس واسطے تیرے ہی ہے سب تعریف اور تیرے ہی واسطے ہے شکر صبح کو پڑھے + الٰہی

مَا اَمْسٰى بِیْ مِنْ نِعْمَةٍ اَوْ بِاَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ فَمِنْكَ

جو شام کو ملے کوئی نعمت مجھکو یا کسیکو ملے تیری مخلوق میں سے سو تجھ

وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ فَلَكَ الْحَمْدُ وَلَكَ الشُّكْرُ

اکیلے کی طرف سے ہے تیرا کوئی شریک نہیں سو واسطے تیرے ہی ہے سب تعریف اور تیرے ہی واسطے ہے شکر

(فِی الْمَسَاءِ) اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَصْبَحْتُ اُشْهِدُكَ وَاُشْهِدُ

شام کو پڑھے + اے اللہ صبح کی میں نے گواہ کرتا ہوں میں تجھکو اور گواہ کرتا ہوں

حملة عرشك وملائكتك وجميع خلقك

تیرے عرش کے اوٹھانے والوں کو اور تیرے سب فرشتوں کو اور تیری سب مخلوق کو

انك انت الله لا اله الا انت وحدك لا شريك

اسپر کہ بیشک تو اللہ ہے نہیں کوئی معبود سوا تیرے اکیلا ہے تو نہیں کوئی شریک

لك وان محمدا عبدك ورسولك (فی الصباح)

تیرا اور بیشک محمد صلی اللہ علیہ وسلم تیرے بندے اور تیرے رسول ہیں + صبح کو پڑھے +

اللهم انی امسیت اشهدك واشهد حملة عرشك

اے اللہ رات کی میں نے گواہ کرتا ہوں میں تجھکو اور گواہ کرتا ہوں میں تیرے عرش کے اٹھانیوالوں کو

وملائكتك وجميع خلقك انك انت الله

اور تیرے سب فرشتوں کو اور تیری سب مخلوق کو اسپر کہ بیشک تو اللہ ہے

لا اله الا انت وحدك لا شريك لك وان

نہیں کوئی معبود سوا تیرے اکیلا ہے نہیں کوئی شریک تیرا اور بیشک

محمدا عبدك ورسولك (فی المساء) اعوذ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم تیرے بندے اور تیرے رسول ہیں + شام کو پڑھے + پناہ پکڑتا ہوں میں

بكلمات الله التامات من شر ما خلق حسبی الله

اللہ کے پورے کلموں کی اوسکی بدی سے جو پیدا کیا بس ہے مجھکو اللہ

لا اله الا هو عليه توكلت وهو رب العرش العظيم

کسیکی بندگی نہیں سوا اوسکے اوسپر میں نے بھروسا کیا اور وہی ہے رب بڑے تخت کا

سبع مرات) اللهم انت ربي لا اله الا انت

سات بار پڑھے الٰہی تو میرا رب ہے کسی کی بندگی نہیں سوا تیرے

خلقتني وانا عبدك وانا على عهدك ووعدك

تو نے مجھکو پیدا کیا اور میں تیرا غلام ہوں اور میں تیرے عہد پر اور وعدے پر قائم ہوں

ما استطعت اعوذ بك من شر ما صنعت ابوء لك

جتنا سکتا ہوں تیری پناہ پکڑتا ہوں اپنے کاموں کی برائی سے قائل ہوں تیرے

بنعمتك علي وابوء بذنبي فاغفر لي فانه

احسان کا جو مجھ پر ہے اور قائل ہوں گناہوں کا پس بخش مجھکو پس تحقیق بات یہ ہے

لا يغفر الذنوب الا انت اللهم اني اسئلك

کہ کوئی نہیں بخشتا گناہوں کو سوا تیرے الٰہی میں تجھ سے مانگتا ہوں

العافية في الدنيا والاخرة اللهم اني اسئلك

سلامتی دنیا اور آخرت میں الٰہی میں تجھ سے مانگتا ہوں

العفو والعافية في ديني ودنياي واهلي ومالي

معافی اور سلامتی اپنے دین میں اور اپنی دنیا میں اور اپنے گھر میں اور اپنے مال میں

اللهم استر عوراتي وامن روعاتي اللهم

اے اللہ ڈھانک میرے عیب اور مجھکو امن دے میرے خوف کی چیزوں سے الٰہی

احفظني من بين يدي ومن خلفي وعن يميني

میری حفاظت کر میرے آگے سے اور میرے پیچھے سے اور میرے داہنے سے

وَعَنْ شِمَالِي وَمِنْ فَوْقِي وَأَعُوذُ بِعَظَمَتِكَ أَنْ

اور میرے بائیں سے اور میرے اوپر سے اور پناہ پکڑتا ہوں تیری عظمت کی اس سے

أُغْتَالَ مِنْ تَحْتِي لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ

کہ ناگاہ ہلاک ہوجاؤں اپنے نیچے سے نہیں کوئی معبود برحق سوا اللہ کے اکیلا ہے اسکا کوئی شریک نہیں

لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

اوسیکی ہے بادشاہت اور اوسیکی ہے تعریف اور وہ ہر چیز پر قادر ہے

فَسُبْحَانَ اللهِ حِينَ تُمْسُونَ وَحِينَ تُصْبِحُونَ وَلَهُ

سو پاکی اللہ کی یاد رہے جب شام کرو اور جب صبح کرو اور اوسیکی

الْحَمْدُ فِي السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضِ وَعَشِيًّا وَحِينَ

خوبی ہے آسمان اور زمین اور پچھلے وقت اور جب

تُظْهِرُونَ يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ

دوپہر ہو نکالتا ہے جیتا مردہ سے اور نکالتا ہے مردہ

الْحَيِّ وَيُحْيِي الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَكَذٰلِكَ تُخْرَجُونَ

جیتے سے اور جلاتا ہے زمین کو اوسکے مرے پیچھے اور اسی طرح تم نکالے جاؤ گے

اللّٰهُمَّ عَالِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَاطِرَ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضِ

اے اللہ جاننے والے چھپے اور کھلے کے پیدا کرنیوالے آسمان اور زمین کے

رَبَّ كُلِّ شَيْءٍ وَمَلِيكَهُ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ

اے پالنے والے ہر چیز کے اور مالک اوسکے گواہی دیتا ہوں اسکی کہ نہیں کوئی معبود برحق سوا تیرے

أعوذ بك من شر نفسي ومن شر الشيطان وشركه

پناہ چاہتا ہوں اپنے نفس کی بدی سے اور شیطان کے شر سے اور اوسکے شرک سے

اللهم بك أصبحنا وبك أمسينا وبك نحيي وبك

یا اللہ تیری مدد سے صبح کی ہمنے اور شام کی ہمنے اور تیری قدرت سے جیتے ہیں ہم اور

نموت وإليك المصير (في الصباح) اللهم بك

مرینگے ہم اور تیری طرف ہے پھر جانا + صبح کو پڑھے + اے اللہ تیری مدد سے

أمسينا وبك أصبحنا وبك نحيي وبك نموت و

شام کی ہمنے اور صبح کی ہمنے اور تیری قدرت سے جیتے ہیں ہم اور مرینگے ہم اور

إليك النشور (في المساء) أمسينا وأمسى الملك

تیری طرف ہے جی اوٹھنا × شام کو پڑھے × شام کی ہمنے اور شام کی ملک نے

لله والحمد لله لا إله إلا الله وحده لا شريك له

واسطے اللہ کے اور سب خوبی اللہ کو ہے نہیں کوئی معبود سوا اللہ کے وہ اکیلا ہے اوسکا کوئی شریک نہیں

له الملك وله الحمد وهو على كل شيء قدير رب

اوسیکا راج ہے اور اوسکی خوبی اور وہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے اے میرے رب

أسألك خير ما في هذه الليلة وخير ما بعدها و

مانگتا ہوں تجھسے بھلائی اوس چیز کی جو اس رات میں ہے اور بھلائی اوس چیز کی جو بعد اسکے ہے

أعوذ بك من شر ما في هذه الليلة وشر ما بعدها

تیری پناہ چاہتا ہوں اوس چیز کی بدی سے جو اس رات میں ہے اور جو اسکے بعد ہے

رَبِّ أَعُوذُ بِكَ مِنَ الْكَسَلِ وَمِنْ سُوءِ الْكِبَرِ وَالْكُفْرِ

اے رب میرے تیری پناہ چاہتا ہوں سستی سے اور بڑھاپے کی برائی سے اور کفران نعمت سے

رَبِّ أَعُوذُ بِكَ مِنْ عَذَابٍ فِي النَّارِ وَعَذَابٍ فِي

اے میرے رب تیری پناہ چاہتا ہوں اوس عذاب سے جو دوزخ میں ہے اور اوس عذاب سے

الْقَبْرِ (فِي الْمَسَاءِ) أَصْبَحْنَا وَأَصْبَحَ الْمُلْكُ لِلّٰهِ وَ

جو قبر میں ہے (شام کو پڑھے) صبح کی ہمنے اور صبح کی ملک نے واسطے اللہ کے اور

الْحَمْدُ لِلّٰهِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ

سب خوبی ہے اللہ کو نہیں کوئی معبود سوا اللہ کے اکیلا ہے اوسکا کوئی شریک نہیں اوسکا

الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ رَبِّ

راج ہے اور اوسیکی خوبی اور وہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے اے میرے رب

أَسْأَلُكَ خَيْرَ مَا فِي هٰذَا الْيَوْمِ وَخَيْرَ مَا بَعْدَهُ وَ

میں تجھسے مانگتا ہوں بھلائی اوس چیز کی کہ اس دن میں ہے اور جو اسکے بعد ہے اور

أَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا فِي هٰذَا الْيَوْمِ وَشَرِّ مَا بَعْدَهُ

تیری پناہ مانگتا ہوں اوس چیز کی برائی سے جو اس دن میں ہے اور جو اسکے بعد ہے

رَبِّ أَعُوذُ بِكَ مِنَ الْكَسَلِ وَسُوءِ الْكِبَرِ وَالْكُفْرِ

اے میرے رب تیری پناہ مانگتا ہوں سستی سے اور بڑھاپے کی برائی سے اور ناشکری سے

رَبِّ أَعُوذُ بِكَ مِنْ عَذَابٍ فِي النَّارِ وَعَذَابٍ

اے میرے رب تیری پناہ چاہتا ہوں اوس عذاب سے جو دوزخ میں ہے اور اوس عذاب سے

فِي الْفَجْرِ فِي الصَّبَاحِ حٰمٓ تَنْزِيلُ الْكِتَابِ مِنَ اللّٰهِ

جو قریب ہے × صبح کو پڑھے + اتارا کتاب کا اللہ سے ہے

الْعَزِيزِ الْعَلِيمِ غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيدِ

جو زبردست ہے خبردار گناہ بخشنے والا توبہ قبول کرتا سخت

الْعِقَابِ ذِي الطَّوْلِ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ إِلَيْهِ الْمَصِيرُ

اور دیتا مقدور کا صاحب کسیکی بندگی نہیں سوا اوسکے اوسیکی طرف پھر جانا ہے

اَللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ لَا تَأْخُذُهُ سِنَةٌ

اللہ اوسکے سوا کسیکی بندگی نہیں وہ جیتا ہے سبکا تھامنے والا نہیں پکڑتی اوسکو اونگھ

وَلَا نَوْمٌ لَهُ مَا فِي السَّمٰوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِي

اور نہ نیند اوسکا ہی جو کچھ ہے آسمانوں اور زمین میں کون ایسا ہے

يَشْفَعُ عِنْدَهُ إِلَّا بِإِذْنِهِ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا

کہ سفارش کرے اوسکے پاس مگر اوسکے حکم سے جانتا ہے جو خلق کے روبرو ہے اور جو

خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيطُونَ بِشَيْءٍ مِنْ عِلْمِهِ إِلَّا بِمَا شَاءَ

پیٹھ پیچھے اور نہیں گھیر سکتے اوسکے علم سے کچھ مگر جو وہ چاہے

وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضَ وَلَا يَئُودُهُ

گنجایش ہے اوسکی کرسی میں آسمانوں اور زمین کو اور تھکتا نہیں

حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ أَعُوذُ بِاللّٰهِ السَّمِيعِ

اونکے تھامنے سے اور وہی ہے سب سے اوپر بڑا پناہ چاہتا ہوں اللہ کی جو سنتا

۵ روایت ہے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص پڑھے حم المؤمن الیہ المصیر تک اور آیۃ الکرسی صبح کو محفوظ رہے [illegible]

الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ (ثلث مرات) هُوَ اللّٰهُ

جانتا ہے شیطان مردود سے تین بار پڑھے وہ اللہ

الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ

جسکے سوا کسیکی بندگی نہیں جانتا ہے چھپا اور کھلا وہی ہے مہربان

الرَّحِيْمُ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ

رحمت والا وہ اللہ ہے جسکے سوا کسیکی بندگی نہیں وہ بادشاہ ہے پاک ذات

السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۚ

چنگا امان دینا پناہ میں لینا زبردست دباؤ والا صاحب بڑائی کا

سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۞ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ

پاک ہے اللہ اس سے جو شریک بتلاتے ہیں وہ اللہ بنانے والا نکال کھڑا کرتا

الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۚ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ

صورت کھینچتا اسی کے ہیں سب نام خاصے اسکی پاکی بولتا ہے جو کچھ ہے آسمانوں میں

وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۞

اور زمین میں اور وہی ہے زبردست حکمت والا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۞ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۞ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۞

تو کہہ وہ اللہ ایک ہے اللہ بے نیاز ہے نہ کسیکو جنا نہ کسی سے جنا گیا

۳۷

وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ثلث مرات

اور نہیں اوسکے جوڑ کا کوئی + تین بار پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَمِنْ شَرِّ

تو کہہ پناہ میں آیا صبح کے رب کی ہر چیز کی بدی سے جو اوسنے بنائی اور برائی سے

غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ

اندھیری کی جب سمٹ آجائے اور بدی سے عورتوں کی جو گرھوں میں پھونکیں

ثلث وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ مرات

تین بار ◊ اور بدی سے برا چاہنے والے کی جب لگے ہونسنے ◊ پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ مَلِكِ النَّاسِ اِلٰهِ النَّاسِ

تو کہہ پناہ میں آیا لوگوں کے رب کی لوگوں کے بادشاہ کی لوگوں کے پوجے کی

مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ

بدی سے اوسکے جو سنکارے اور چھپ جاوے جو خیال ڈالتا ہے

صُدُوْرِ النَّاسِ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ

لوگوں کے دل میں جنوں میں اور آدمیوں میں

فِي النَّهَارِ وَشَرِّ مَا تَهُبُّ بِهِ الرِّيحُ وَشَرِّ بَوَائِقِ الدَّهْرِ

دنیا میں اور برے اوس چیز کی کہ چلتی ہے ساتھ اوسکے ہوا اور برے زمانے کی آفتوں سے

لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ اِنَّمَا الْخَيْرُ خَيْرُ الْاٰخِرَةِ اللّٰهُ اَكْبَرُ

حاضر ہوں میں اے اللہ پھر حاضر ہوں سوا اسکے نہیں کہ خوبی خوبی آخرت کی ہے اللہ بہت بڑا ہے

وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ اللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ اللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ

اور اللہ کے لئے ہے سب تعریف اللہ بہت بڑا ہے اور اللہ ہی کے واسطے ہے سب تعریف اللہ بہت بڑا ہے اور اسی کے واسطے ہے سب تعریف

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ

نہیں کوئی لائق عبادت کے سوا اللہ کے اکیلا ہے وہ اور اسکا کوئی شریک نہیں اوسی کی ہے بادشاہت اور اوسی کے لئے ہے

الْحَمْدُ اللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ حَجًّا مَبْرُورًا وَذَنْبًا مَغْفُورًا

سب تعریف اے اللہ کر اوسکو حج قبول اور گناہ بخشے گئے

اللّٰهُمَّ اهْدِنَا بِالْهُدٰى وَزَيِّنَّا بِالتَّقْوٰى وَاغْفِرْ لَنَا فِي الْاٰخِرَةِ

اے اللہ راہ دکھا ہمکو ساتھ ہدایت کے اور آراستہ کر ساتھ پرہیزگاری کے اور بخش ہمکو آخرت

وَالْاُولٰى اللّٰهُمَّ اِنِّي اَسْاَلُكَ رِزْقًا حَلَالًا طَيِّبًا

اور دنیا میں اے اللہ میں مانگتا ہوں تجھسے رزق حلال ستھرا

مُبَارَكًا اللّٰهُمَّ اِنَّكَ اَمَرْتَنِي بِالدُّعَاءِ وَمِنْكَ الْاِجَابَةُ

برکت والا اے اللہ تو نے حکم کیا مجھکو دعا کا اور تیری طرف سے قبول کرنا

وَاِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيعَادَ وَلَا تَنْكُثُ عَهْدَكَ اللّٰهُمَّ

اور تو نہیں خلاف کرتا وعدہ اور نہیں توڑتا اپنا عہد اے اللہ

ما احببت من خير فحببه الينا ويسره لنا وما كرهت

جو چیز تجھکو پسند ہو بھلائی سے سو محبت ڈال اسکی ہمکو اور آسان کر اسکو ہمپر اور جو چیز تجھکو ناپسند ہو

من شر فكرهه الينا وجنبناه ولا تنزع منا الاسلام

برائی سے سو بری لگا اسکو ہمکو اور بچا ہمکو اس سے اور نہ نکال ہم سے اسلام

بعد اذ هديتنا ربنا اتنا في الدنيا حسنة وفي الاخرة

بعد اسکے کہ ہدایت کی تونے ہمکو اے ہمارے رب دے ہمکو دنیا میں خوبی اور آخرت میں

حسنة وقنا عذاب النار اللهم اني اسئلك من خير ما سألك

خوبی اور بچا ہمکو دوزخ کے عذاب سے الہی میں مانگتا ہوں تجھ سے بھلائی اور جو مانگا

به نبيك صلى الله عليه وسلم واعوذ بك من شر ما

اسکو تیرے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اور تیری پناہ چاہتا ہوں اس چیز کی بدی سے

استعاذ به نبيك صلى الله عليه وسلم ربنا ظلمنا

کہ پناہ چاہی ہے اس سے تیرے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اے رب ہمارے ظلم کیا ہمنے

انفسنا وان لم تغفر لنا وترحمنا لنكونن من الخاسرين

اپنی جان پر اور اگر نہ بخشے تو ہمکو اور نہ رحم کرے تو البتہ ہو جاوینگے ہم نقصان والوں میں

رب اجعلني مقيم الصلوة ومن ذريتي ربنا وتقبل

اے رب میرے کر مجھکو قائم رکھنے والا نماز کا اور بعض میری اولاد میں سے اے رب ہمارے اور قبول کر

دعاء ربنا اغفر لي ولوالدي وللمؤمنين يوم يقوم

میری دعا اے رب ہمارے بخش مجھکو اور میرے ماں باپ کو اور سب ایمان والوں کو جس دن کھڑا ہووے

الحساب رب ارحمهما كما ربياني صغيرا ربنا

حساب اے رب میرے رحم کر ان دونوں پر جیسے کہ پالا ان دونوں نے مجھکو اور تھا میں چھوٹا اے رب

اغفر لنا ولاخواننا الذين سبقونا بالايمان

بخش ہمکو اور ہمارے بھائیوں کو جو آگے ہو پہنچے ہیں ایمان میں

ولا تجعل في قلوبنا غلا للذين امنوا ربنا انك

اور نہ رکھ ہمارے دلوں میں بیر ایمان والوں کا اے رب تو ہی ہے

رؤف رحيم ربنا انك انت السميع العليم وتب

نرمی کرنیوالا مہربان اے رب ہمارے بیشک تو ہی ہے سنتا جانتا اور توجہ ہو

علينا انك انت التواب الرحيم ولا حول ولا قوة

ہم پر بیشک تو ہی ہے متوجہ ہونے والا مہربان اور نہیں پھرنا گناہ سے اور قوت نیکی کی

الا بالله العلي العظيم اللهم انك تعلم وترى

مگر اللہ کی مدد سے جو ہے بڑائی والا ۔ یا اللہ تو بیشک جانتا ہے اور دیکھتا ہے

مكاني وتسمع كلامي وتعلم سري وعلانيتي

میری جگہ کو اور سنتا ہے میرے کلام کو اور جانتا ہے تو میرے چھپے اور کھلے کو

ولا يخفى عليك شيء من امري وانا البائس الفقير

اور تجھپر چھپا نہیں ہے میرا کچھ حال اور میں ہوں تکلیف والا محتاج

المستغيث المستجير الوجل المشفق المقر المعترف

فریاد کرنیوالا پناہ مانگنے والا خوف رکھنیوالا ڈرنیوالا اقرار کرنیوالا قائل ہونیوالا

بِذَنْبِي اَسْاَلُكَ مَسْاَلَةَ الْمِسْكِيْنِ وَاَبْتَهِلُ اِلَيْكَ

اپنے گناہ کا مانگتا ہوں میں تجھ سے مانگنا مسکین کا اور گڑگڑاتا ہوں تیری طرف

اِبْتِهَالَ الْمُذْنِبِ الذَّلِيْلِ وَاَدْعُوْكَ دُعَاءَ الْخَائِفِ

گڑگڑانا گناہگار ذلیل کا اور مانگتا ہوں تجھ سے مانگنا ڈرنیوالے

الضَّرِيْرِ مَنْ خَضَعَتْ لَكَ رَقَبَتُهُ وَفَاضَتْ لَكَ

تکلیف پہنچے ہوئے کا وہ جو کہ جھکی تیرے واسطے اوسکی گردن اور بہ نکلیں تیرے واسطے

عَيْنَاهُ وَنَحَلَ لَكَ جَسَدُهُ وَرَغِمَ لَكَ اَنْفُهُ

اوسکی آنکھیں اور دبلا ہوا تیرے واسطے اوسکا جسم اور خاک آلودہ ہوئی تیرے واسطے اوسکی ناک

اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْنِيْ بِدُعَائِكَ رَبِّ شَقِيًّا وَّكُنْ بِيْ رَءُوْفًا

الٰہی نہ کر مجھکو کہ میں تجھکو پکار کر اے میرے رب بے نصیب اور ہو تو مجھ پر رحم کرنیوالا

رَّحِيْمًا يَا خَيْرَ الْمَسْئُوْلِيْنَ يَا خَيْرَ الْمُعْطِيْنَ يَا اَرْحَمَ

مہربان اے بہتر مانگے ہوؤں کے اے بہتر دینے والوں کے اے بہت

الرَّاحِمِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اٰمِيْنَ ٭ لَا اِلٰهَ

رحم کرنیوالوں کے اور سب تعریف اللہ کو جو پالنے والا ہے سب جہانوں کا ٭ الٰہی قبول کر کوئی نہیں لائق

اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيْكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ

عبادت کے مگر اللہ کہ وہ اکیلا ہے اوسکا کوئی شریک نہیں اوسکی ہے بادشاہت اور اوسکی ہے سب تعریف

وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ مِائَةَ مَرَّةٍ ٭ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ

اور وہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے سو بار ٭ تو کہہ اللہ ایک ہے

السُّوْرَةَ (مِائَةَ مَرَّةٍ) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ

آخر سورہ تک سو بار الٰہی رحمت بھیج محمد پر اور محمد کی آل پر

مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ

جس طرح رحمت بھیجی تو نے ابراہیم پر اور ابراہیم کی آل پر بیشک تو ہی ہے

حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ وَّعَلَيْنَا مَعَهُمْ ✿ مِائَةَ مَرَّةٍ

خوبیوں والا عزت والا اور ہم پر بھی سب کے ساتھ سو بار

## بَابُ ٣٣ الدُّعَاءِ عِنْدَ رُؤْيَةِ الْهِلَالِ

باب ۳۳ چاند دیکھنے کی دعا کا

اَللّٰهُمَّ اَهِلَّهٗ عَلَيْنَا بِالْاَمْنِ وَالْاِيْمَانِ وَالسَّلَامَةِ

اے اللہ دکھلا ہمکو یہ چاند ساتھ امن کے اور ایمان کے اور سلامتی

وَالْاِسْلَامِ رَبِّيْ وَرَبُّكَ اللّٰهُ هِلَالُ خَيْرٍ وَّرُشْدٍ

اور اسلام کے اے چاند رب میرا اور رب تیرا اللہ ہے + یہ چاند ہو بھلائی کا اور بہتری کا

هِلَالُ خَيْرٍ وَّرُشْدٍ هِلَالُ خَيْرٍ وَّرُشْدٍ اٰمَنْتُ بِالَّذِيْ

یہ چاند ہو بھلائی اور بہتری کا یہ چاند ہو بھلائی اور بہتری کا ایمان لایا میں اوس پر جس نے

خَلَقَكَ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ ذَهَبَ بِشَهْرِ

تجکو پیدا کیا + تین بار کہے ۳ + سب تعریف اللہ کو ہے جو لیگیا وہ مہینا

كَذَا وَجَاءَ بِشَهْرِ كَذَا اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شَرِّ هٰذَا اَللّٰهُمَّ

ایسا اور لے آیا یہ مہینا ایسا پناہ پکڑتا ہوں اللہ کی اس چاند کی بدی سے اے اللہ





بارك لنا في رجب وشعبان وبلّغنا رمضان

برکت دے ہمکو رجب اور شعبان میں اور پہونچا ہمکو رمضان میں

## باب دعاء الافطار

باب ہے روزہ کھولنے کی دعا کا

اللهم لك صمت وعلى رزقك افطرت ذهب

اے اللہ تیرے ہی واسطے روزہ رکھا میں نے اور تیرے ہی رزق سے افطار کیا میں نے + جاتی رہی

الظمأ وابتلت العروق وثبت الاجر ان شاء الله

پیاس اور تر و تازہ ہو گئیں رگیں اور ثابت ہوا اجر اگر چاہے اللہ تو

اللهم اني اسألك برحمتك التي وسعت كل شيء

الٰہی مانگتا ہوں تیری رحمت سے جس نے گھیر لی ہر چیز

ان تغفر لي ذنوبي

یہ کہ بخشے میرے گناہ

## باب الدعاء في ليلة القدر

باب ہے شب قدر کی دعا کا

اللهم انك عفو تحب العفو فاعف عني

اے اللہ تو معاف کرنیوالا ہے دوست رکھتا ہے معاف کرنے کو سو معاف کر مجھے

## باب الدعاء عند لبس الثوب الجديد

باب ہے نئے لباس پہننے کی دعا کا

اللهم لك الحمد كما كسوتنيه أسألك خيره

الٰہی تیرے ہی لئے ہے سب تعریف جیسا کہ پہنایا تو نے مجھکو یہ کپڑا مانگتا ہوں تجھسے بھلائی اسکی

وخير ما صنع له وأعوذ بك من شره وشر ما صنع

اور بھلائی اس چیز کی کہ بنایا گیا واسطے اسکے اور پناہ مانگتا ہوں تجھ سے اسکی برائی سے اور برائی اس چیز کی کہ بنایا گیا

له الحمد لله الذي كساني هذا ورزقنيه من

واسطے اسکے سب تعریف اللہ کو ہے جسنے پہنایا مجھکو یہ کپڑا اور دیا مجھکو یہ کپڑا

غير حول مني ولا قوة الحمد لله الذي رزقني من

بغیر میری محنت اور قوت کے سب تعریف اللہ کو ہے جسنے دیا مجھکو رونق کا

اللباس ما أتجمل به في الناس وأواري به عورتي

لباس وہ جو زینت کرتا ہوں بسبب اسکے لوگوں میں اور چھپاتا ہوں اس سے اپنی شرمگاہ

وأتجمل به في حياتي الحمد لله الذي كساني ما أواري

اور زینت کرتا ہوں ساتھ اسکے اپنی زندگی میں سب تعریف اللہ ہی کو ہے جسنے پہنایا مجھکو ایسا کپڑا کہ ڈھانکتا ہوں

به عورتي وأتجمل به في حياتي

اس سے اپنی شرمگاہ اور زینت کرتا ہوں اس سے اپنی زندگی میں

## باب دعاء كفارة المجلس

باب بیچ کفارہ مجلس کی دعا کا

سبحانك اللهم وبحمدك أشهد أن لا إله إلا أنت

پاک ہے تو اے اللہ اور اپنی خوبیوں کے ساتھ گواہی دیتا ہوں کہ کوئی لائق عبادت کے نہیں

۵ روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص بیٹھا کسی مجلس میں اور بہت ہوئی اس میں بکبک اسکی



استغفرك واتوب اليك

بخشش مانگتا ہوں تجھ سے اور رجوع کرتا ہوں تیری طرف

# باب دعاء حفظ القرآن

باب بیچ قرآن کے یاد کرنیکی دعا کا

اللهم ارحمني بترك المعاصي ابدا ما ابقيتني

اے اللہ رحم کر مجھپر ساتھ چھوڑنے گناہوں کے ہمیشہ جب تک باقی رکھے تو مجھکو

وارحمني ان اتكلف ما لا يعنيني وارزقني

اور رحم کر مجھپر یہ کہ تکلف کروں میں اوس چیز کا کہ نہیں ہے فائدہ مجھکو اور نصیب کر مجھکو

حسن النظر فيما يرضيك عني اللهم بديع السموات

خوبی دیکھنے کی اوس چیز میں کہ راضی کرے وہ تجھکو مجھسے اے اللہ پیدا کرنیوالے آسمانوں

والارض ذا الجلال والاكرام والعزة التي لا ترام

اور زمین کے صاحب بزرگی کے اور صاحب عزت اور صاحب اوس غلبے کے کہ جسکا کوئی قصد نہ کرسکے

اسألك يا الله يا رحمن بجلالك ونور وجهك

مانگتا ہوں میں تجھسے اے اللہ اے رحمن ساتھ تیری عزت اور تیرے منہ کے نور کے

ان تلزم قلبي حفظ كتابك كما علمتني وارزقني

یہ کہ جمادے میرے دل میں یاد اپنی کتاب کی جیسے سکھلائی تو نے مجھکو اور نصیب کر مجھکو

ان اتلوه على النحو الذي يرضيك عني اللهم

پڑھنا اوسکا اوس طرح پر کہ راضی کرے وہ تجھکو مجھسے اے اللہ

بديع السموات والارض ذا الجلال والاكرام

پیدا کرنیوالے آسمان اور زمین کے صاحب عزت اور بخشش کے

والعزة التي لا ترام اسألك يا الله يا رحمن بجلالك

اور صاحب اوس غلبہ کے کہ جسکا کوئی قصد نکر سکے مانگتا ہوں میں تجھسے اے اللہ اے رحمن ساتھ بزرگی تیری کے

ونور وجهك ان تنور بكتابك بصري وان تطلق

اور اپنے منہ کے نور کی یہ کہ روشن کرے تو اپنی کتاب سے میری آنکھ اور یہ کہ جاری کرے تو

به لساني وان تفرج به عن قلبي وان تشرح

اوس سے میری زبان اور یہ کہ کھولدے تو اوس سے میرا دل اور یہ کہ کشادہ کرے تو

به صدري وان تغسل به بدني فانه لا يعينني

اوس سے میرا سینہ اور یہ کہ دھوئے تو اوس سے میرا بدن پس تحقیق بات یہ ہے کہ کوئی میری مدد نہیں کرتا

على الحق غيرك ولا يؤتيه الا انت ولا حول

حق پر سوا تیرے اور کوئی نہیں دے سکتا اوسکو سوا تیرے اور نہیں پھرنا گناہ سے

ولا قوة الا بالله العلي العظيم

اور نہیں قوت عبادت پر مگر اللہ کی مدد سے جو بہت اونچا اور بڑائی والا

## باب الدعاء اذا رأى مبتلى

باب ہے دعا کا کہ جب دیکھے کسی بلا میں مبتلا ہونے والے

الحمد لله الذي عافاني مما ابتلاك به وفضلني

سب شکر اللہ کو جسنے بچایا مجھکو اوس بلا سے کہ مبتلا کیا تجھکو اوسمیں اور بڑائی دی مجھکو



على كثير ممن خلق تفضيلا

بہت مخلوق پر فضیلت دیکر

## باب دعاء قضاء الدين

باب ہے قرض ادا ہونے کی دعا کا

اللهم اني اعوذ بك من الهم والحزن واعوذ بك

اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں فکر اور غم سے اور تیری پناہ چاہتا ہوں

من العجز والكسل واعوذ بك من البخل والجبن

ناتوانی اور سستی سے اور تیری پناہ چاہتا ہوں بخل اور نامردی سے

واعوذ بك من غلبة الدين وقهر الرجال

اور تیری پناہ چاہتا ہوں قرض کے غلبے اور لوگوں کے دباؤ سے

اللهم اكفني بحلالك عن حرامك واغنني

الٰہی کفایت کر مجھکو اپنی حلال روزی سے بچا کر اپنی حرام روزی سے اور بے پروا کر مجھکو

بفضلك عمن سواك

ساتھ اپنے فضل کے اپنے ماسوا سے

## باب دعاء الاستسقاء

باب ہے پانی مانگنے کی دعا کا

اللهم اسق عبادك وبهيمتك وانشر رحمتك

اے اللہ پانی پلا اپنے بندوں کو اور اپنے چارپایوں کو اور پھیلا اپنی رحمت

وَأَحْيِ بَلَدَكَ الْمَيِّتَ • اَللّٰهُمَّ اسْقِنَا غَيْثًا مُغِيثًا

اور زندہ کر اپنی مری زمین کو • اے اللہ پلا ہمکو مینہ فریاد رسی کرنیوالا

مَرِيئًا مَرِيعًا نَافِعًا غَيْرَ ضَارٍّ عَاجِلًا غَيْرَ آجِلٍ

سیراب کرنیوالا ارزانی کرنیوالا نفع دینے والا نہ ضرر دینے والا شتاب آنیوالا نہ دیر کرنے والا

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ مَالِكِ

سب تعریف اللہ کو جو پالنے والا ہے جہانوں کا بہت مہربان نہایت رحم والا مالک

يَوْمِ الدِّينِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ يَفْعَلُ مَا يُرِيدُ اَللّٰهُمَّ

انصاف کے دن کا کوئی لائق عبادت کے نہیں سوا اللہ کے کرتا ہے جو چاہتا ہے اے اللہ

أَنْتَ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ الْغَنِيُّ وَنَحْنُ الْفُقَرَاءُ

تو سچا معبود ہے کوئی معبود نہیں سوا تیرے تو سب سے بے پروا ہے اور ہم محتاج

أَنْزِلْ عَلَيْنَا الْغَيْثَ وَاجْعَلْ مَا أَنْزَلْتَ لَنَا قُوَّةً

اتار ہم پر مینہ اور کر اسکو جو اتارا تو نے ہمارے حق میں سبب قوت

وَبَلَاغًا إِلَى حِينٍ ○

اور پہنچنے کا ایک وقت تک

## بَابُ دُعَاءِ الرِّيَاحِ وَالرَّعْدِ وَالْمَطَرِ

باب بیچ ہوائن اور گرج کے اور مینہ کی دعاؤں کا

اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ خَيْرَهَا وَخَيْرَ مَا فِيهَا وَخَيْرَ مَا

اے اللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے بھلائی اس کی اور بھلائی اس چیز کی جو اس میں ہے اور بھلائی اس کی

أُرْسِلَتْ بِهِ وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَا فِيهَا

جو بھیجی گئی ہے اوسکے ساتھ اور تیری پناہ چاہتا ہوں اوسکی بدی سے اور اوس چیز کی بدی سے جو اوس میں ہے

وَشَرِّ مَا أُرْسِلَتْ بِهِ اَللّٰهُمَّ إِنَّا نَسْأَلُكَ مِنْ خَيْرِ

اور اوس چیز کی بدی سے جو بھیجی گئی اوسکے ساتھ * اے اللہ ہم مانگتے ہیں تجھسے بھلائی

هٰذِهِ الرِّيحِ وَخَيْرِ مَا فِيهَا وَخَيْرِ مَا أُمِرَتْ بِهِ وَ

اس ہوا کی اور بھلائی اوس چیز کی جو اوس میں ہے اور بھلائی اوس چیز کی جو حکم کی گئی ساتھ اوسکے

نَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ هٰذِهِ الرِّيحِ وَشَرِّ مَا فِيهَا وَشَرِّ مَا

تیری پناہ چاہتا ہوں اس ہوا کی برائی سے اور اوس چیز کی برائی سے جو اوس میں ہے اور اوس چیز کی

أُمِرَتْ بِهِ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا رَحْمَةً وَلَا تَجْعَلْهَا

جو اوسکے ساتھ حکم کی گئی ہے * اے اللہ کر اس ہوا کو رحمت اور مت کر اوسکو

عَذَابًا اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا رِيَاحًا وَلَا تَجْعَلْهَا رِيحًا

عذاب * اے اللہ کر اسکو ہوا نفع کی اور نہ کر اوسکو ہوا نقصان کی

اَللّٰهُمَّ لَا تَقْتُلْنَا بِغَضَبِكَ وَلَا تُهْلِكْنَا بِعَذَابِكَ

اے اللہ مت مار ہمکو اپنے غضب سے اور مت ہلاک کر ہمکو اپنے عذاب سے

وَعَافِنَا قَبْلَ ذٰلِكَ سُبْحَانَ الَّذِي يُسَبِّحُ الرَّعْدُ

اور سلامتی دے ہمکو پہلے اس سے * پاک ہے وہ ذات کہ تسبیح کرتی ہے گرج

بِحَمْدِهِ وَالْمَلَائِكَةُ مِنْ خِيفَتِهِ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ

اوسکی خوبیاں اور فرشتے اوسکے ڈر سے * یا اللہ میں تیری پناہ مانگتا ہوں



من شر ما فيه اللهم سقيا نافعا اللهم صيبا

اور اس چیز کی برائی سے جو اس میں ہے اے اللہ کر اسکو پانی نفع دینے والا اے اللہ برسا زور کا مینہ

نافعا

نفع دینے والا

## باب دعاء التوبة

باب بیچ توبہ کی دعا کرنے کا

اللهم انى اتوب اليك منها لا ارجع اليها ابدا

اے اللہ میں توبہ کرتا ہوں تیرے آگے اس گناہ سے نہ پھروں گا میں اسکی طرف کبھی

اللهم مغفرتك اوسع من ذنوبى ورحمتك

اے اللہ تیری بخشش بہت کشادہ ہے میرے گناہ سے اور تیری رحمت سے

ارجى عندى من عملى

زیادہ امید ہے مجھکو اپنے عمل سے

## باب صلوة التسبيح

باب بیچ صلوٰة تسبیح کا

سبحان الله والحمد لله ولا اله الا الله والله اكبر

پاک ہے اللہ اور سب تعریف اللہ کو ہے اور کوئی لائق عبادت نہیں سوا اللہ کے اور اللہ سب سے بڑا ہے

## باب الدعاء عند رؤية الثمار الجديدة

باب بیچ دیکھنے میوے نئے کے وقت کی دعا کا

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِي ثَمَرِنَا وَبَارِكْ لَنَا فِي مَدِينَتِنَا

اے اللہ برکت دے ہمارے میووں میں اور برکت دے ہمارے مدینے میں

وَبَارِكْ لَنَا فِي صَاعِنَا وَبَارِكْ لَنَا فِي مُدِّنَا

اور برکت دے ہمارے صاع میں اور برکت دے ہمارے مد میں

اَللّٰهُمَّ كَمَا أَرَيْتَنَا أَوَّلَهُ فَأَرِنَا آخِرَهُ

اے اللہ جیسے دکھلایا تو نے ہم کو اول اس میوہ کا پھر دکھلا تو ہم کو آخر اسکا

## بَابٌ فِي الدُّعَاءِ عِنْدَ رُؤْيَةِ الْمِرْآةِ

باب ہے آئینہ دیکھنے کی دعا کا

اَللّٰهُمَّ أَنْتَ حَسَّنْتَ خَلْقِي فَحَسِّنْ خُلُقِي اَللّٰهُمَّ كَمَا

اے اللہ تو نے اچھی بنائی صورت میری پس اچھی کر سیرت میری یا اللہ جیسی کہ

حَسَّنْتَ خَلْقِي فَأَحْسِنْ خُلُقِي وَحَرِّمْ وَجْهِي عَلَى النَّارِ

اچھی بنائی تو نے صورت میری پس اچھی کر سیرت میری اور حرام کر میرے منہ کو آگ پر

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي سَوّٰى خَلْقِي وَأَحْسَنَ صُورَتِي

سب تعریف اللہ کو جس نے ٹھیک بنائے اعضا میرے اور اچھی بنائی صورت میری

وَزَانَ مِنِّي مَا شَانَ مِنْ غَيْرِي اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي

اور زینت دی مجھ کو ان میں اوس چیز کو کہ عیب کیا سبب اسکو میرے سوا اوروں کے سب تعریف ہے اللہ کو جس نے

سَوّٰى خَلْقِي فَعَدَّلَهُ وَصَوَّرَ صُورَةَ وَجْهِي فَأَحْسَنَهَا

ٹھیک بنائے اعضا میرے پھر برابر کیا ہر ایک کو اور نقشہ بنایا میرے منہ کی صورت کا پھر خوب بنایا اوسکو

وَجَعَلَنِي مِنَ الْمُسْلِمِينَ

اور کیا مجھکو حکم ماننے والوں میں سے

## بَابُ اِسْمِ اللّٰهِ الْاَعْظَمِ

باب ہے اسم اعظم کا

اَللّٰهُمَّ اِنِّي اَسْئَلُكَ بِاَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ

اے اللہ بیشک میں مانگتا ہوں تجھسے اس وسیلہ سے کہ تو اللہ ہے کوئی لائق عبادت کے نہیں سوا تیرے

الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِي لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَهٗ

تو اکیلا ہے بے احتیاج وہ جو نہ جنا اور نہ جنا گیا اور نہیں ہے اسکے

كُفُوًا اَحَدٌ اَللّٰهُمَّ اِنِّي اَسْئَلُكَ بِاَنَّ لَكَ الْحَمْدُ

برابر کوئی اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھسے اس وسیلہ سے کہ تیرے واسطے ہے سب تعریف

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْحَنَّانُ الْمَنَّانُ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ

کوئی لائق عبادت کے نہیں سوا تیرے مہربان بہت احسان کرنیوالا بنانیوالا آسمان

وَالْاَرْضِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ

اور زمین کا اے صاحب عزت اور بخشش کے اے زندہ اے سبکے تھامنے والے

اَسْئَلُكَ وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ

مانگتا ہوں میں تجھسے اور معبود تمہارا ایک ہی معبود ہے کسیکی بندگی نہیں اسکے سوا بڑا مہربان

الرَّحِيْمُ الٓمّٓ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ

نہایت رحم والا اللہ کسیکی بندگی نہیں اسکے سوا زندہ ہے سبکا تھامنے والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

کوئی لائق عبادت کے نہیں سوا تیرے پاک ہے تو بے شک میں ہوں بے انصافوں سے

| باب اسماء | هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | اللّٰه تعالیٰ |
| --- | --- | --- |
| باب بیچ | وہ اللہ ایسا ہے کہ کوئی لائق عبادت کے نہیں اس کے سوا | اللہ تعالیٰ کے ناموں کا |

| | | |
| --- | --- | --- |
| اَلرَّحْمٰنُ | اَلرَّحِيْمُ | اَلْمَلِكُ |
| بہت مہربان | نہایت رحم والا | بادشاہ |
| اَلْقُدُّوْسُ | اَلسَّلَامُ | اَلْمُؤْمِنُ |
| پاک ذات | سلامتی والا | امن دینے والا |
| اَلْمُهَيْمِنُ | اَلْعَزِيْزُ | اَلْجَبَّارُ |
| پناہ دینے والا | غالب | زبردست |
| اَلْمُتَكَبِّرُ | اَلْخَالِقُ | اَلْبَارِئُ |
| بڑائی والا | بنانے والا | پیدا کرنے والا |
| اَلْمُصَوِّرُ | اَلْغَفَّارُ | اَلْقَهَّارُ |
| صورت بنانے والا | بخشنے والا | دباؤ والا |
| اَلْوَهَّابُ | اَلرَّزَّاقُ | اَلْفَتَّاحُ |
| بہت دینے والا | روزی دینے والا | کھولنے والا |
| اَلْعَلِيْمُ | اَلْقَابِضُ | اَلْبَاسِطُ |
| جاننے والا | تنگ کرنے والا | کشادہ کرنے والا |

| | | |
|---|---|---|
| اَلْخَافِضُ | اَلرَّافِعُ | اَلْمُعِزُّ |
| پست کرنے والا | بلند کرنے والا | عزت دینے والا |
| اَلْمُذِلُّ | اَلسَّمِیْعُ | اَلْبَصِیْرُ |
| ذلیل کرنے والا | سننے والا | دیکھنے والا |
| اَلْحَکَمُ | اَلْعَدْلُ | اَللَّطِیْفُ |
| فیصلہ کرنے والا | انصاف کرنے والا | جاننے والا |
| اَلْخَبِیْرُ | اَلْحَلِیْمُ | اَلْعَظِیْمُ |
| خبر دار | تحمل والا | عظمت والا |
| اَلْغَفُوْرُ | اَلشَّکُوْرُ | اَلْعَلِیُّ |
| بخشنے والا | قدر دان | بلندی والا |
| اَلْکَبِیْرُ | اَلْحَفِیْظُ | اَلْمُقِیْتُ |
| بڑائی والا | حفاظت کرنے والا | روزی پہنچانیوالا |
| اَلْحَسِیْبُ | اَلْجَلِیْلُ | اَلْکَرِیْمُ |
| کفایت کرنے والا | بزرگی والا | عزت والا |
| اَلرَّقِیْبُ | اَلْمُجِیْبُ | اَلْوَاسِعُ |
| نگہبان | قبول کرنیوالا | کشائش والا |
| اَلْحَکِیْمُ | اَلْوَدُوْدُ | اَلْمَجِیْدُ |
| حکمت والا | محبت کرنے والا | بڑی شان والا |

| | | |
|---|---|---|
| اَلْبَاعِثُ | اَلشَّهِيْدُ | اَلْحَقُّ |
| اوٹھانے والا | حاضر | سچا مالک |
| اَلْوَكِيْلُ | اَلْقَوِيُّ | اَلْمَتِيْنُ |
| کام بنانے والا | زور آور | قوت والا |
| اَلْوَلِيُّ | اَلْحَمِيْدُ | اَلْمُحْصِيْ |
| حمایت کرنے والا | خوبیوں والا | گننے والا |
| اَلْمُبْدِئُ | اَلْمُعِيْدُ | اَلْمُحْيِيْ |
| پہلی بار کرنے والا | دوسری بار کرنے والا | جلانے والا |
| اَلْمُمِيْتُ | اَلْحَيُّ | اَلْقَيُّوْمُ |
| مارنے والا | زندہ | سب کا تھامنے والا |
| اَلْوَاجِدُ | اَلْمَاجِدُ | اَلْوَاحِدُ |
| پانے والا | عزت والا | اکیلا |
| اَلصَّمَدُ | اَلْقَادِرُ | اَلْمُقْتَدِرُ |
| بے احتیاج | قدرت والا | مقدور والا |
| اَلْمُقَدِّمُ | اَلْمُؤَخِّرُ | اَلْاَوَّلُ |
| آگے کرنے والا | پیچھے کرنے والا | سب سے پہلے |
| اَلْاٰخِرُ | اَلظَّاهِرُ | اَلْبَاطِنُ |
| سب سے پیچھے | ظاہر | چھپا |

| | | |
|---|---|---|
| اَلْوَالِی | اَلْمُتَعَالِی | اَلْبَرُّ |
| مالک | پاک صفتوں والا | احسان کرنے والا |
| اَلتَّوَّابُ | اَلْمُنْتَقِمُ | اَلْعَفُوُّ |
| رجوع ہونے والا | بدلا لینے والا | معاف کرنے والا |
| اَلرَّؤُفُ | مٰلِكُ الْمُلْكِ | ذُو الْجَلٰلِ |
| رحم کرنے والا | ملک کا مالک | صاحب عزت کا |
| وَالْاِكْرَامِ | اَلْمُقْسِطُ | اَلْجَامِعُ |
| اور بخشش کا | انصاف کرنے والا | اکھٹا کرنے والا |
| اَلْغَنِیُّ | اَلْمُغْنِی | اَلْمَانِعُ |
| بے پرواہ | بے پرواہ کرنے والا | روکنے والا |
| اَلضَّارُّ | اَلنَّافِعُ | اَلنُّوْرُ |
| نقصان پہنچانیوالا | نفع پہنچانے والا | روشن کرنے والا |
| اَلْهَادِی | اَلْبَدِیْعُ | اَلْبَاقِی |
| ہدایت کرنے والا | نئی طرح پیدا کرنیوالا | باقی رہنے والا |
| اَلْوَارِثُ | اَلرَّشِیْدُ | اَلصَّبُوْرُ |
| سب کا وارث | نیک راہ بتانے والا | صبر کرنے والا |

# بَابُ الْاِسْتِعَاذَةِ

باب بیچ پناہ مانگنے کی دعاؤں کا

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ جَهْدِ الْبَلَاۗءِ وَدَرْكِ

اے اللہ تیری پناہ مانگتا ہوں بلا کی مشقت سے اور بدبختی کے ملنے سے

الشَّقَاۗءِ وَسُوْۗءِ الْقَضَاۗءِ وَشَمَاتَةِ الْاَعْدَاۗءِ * اَللّٰهُمَّ

اور برے فیصلے سے اور دشمنوں کے خوش ہونے سے * اے اللہ

اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَالْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَ

میں تیری پناہ چاہتا ہوں فکر اور غم سے اور ناتوانی اور سستی سے اور

الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَضَلَعِ الدَّيْنِ وَغَلَبَةِ الرِّجَالِ اَللّٰهُمَّ

نامردی اور بخل سے اور قرض کے بوجھ سے اور لوگوں کے غلبے سے * اے اللہ

اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَالْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَ

میں تیری پناہ چاہتا ہوں ناتوانی اور سستی سے اور نامردی اور بخل سے اور

الْهَرَمِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ اَللّٰهُمَّ اٰتِ نَفْسِیْ تَقْوٰهَا

اور بڑھاپے اور قبر کے عذاب سے اے اللہ دے میرے نفس کو پرہیزگاری اوسکی

وَزَكِّهَا اَنْتَ خَيْرُ مَنْ زَكّٰهَا اَنْتَ وَلِيُّهَا وَمَوْلَاهَا

اور پاک کر اوسکو تو سب سے بہتر پاک کرنیوالا اوسکا تو ہی ہے اوسکا مالک اور اوسکا مددگار

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ عِلْمٍ لَّا يَنْفَعُ وَمِنْ قَلْبٍ

اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں اوس علم سے جو نفع نہ دے اور اوس دل سے

لَّا يَخْشَعُ وَمِنْ نَفْسٍ لَّا تَشْبَعُ وَمِنْ دَعْوَةٍ لَّا يُسْتَجَابُ لَهَا

کہ نہ ڈرے اور اوس نفس سے کہ نہ بھرے اور اوس دعا سے کہ مقبول نہ ہو

۵۱ روایت ہے عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ تھے بیچ کلے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی دعا میں سے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ زَوَالِ نِعْمَتِکَ وَتَحَوُّلِ

اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں تیری نعمت کے جانے سے اور تیری عافیت کے

عَافِیَتِکَ وَفُجَاءَةِ نِقْمَتِکَ وَجَمِیْعِ سَخَطِکَ اَللّٰھُمَّ

پھرنے سے اور تیرے ناگہانی عتاب سے اور تیرے ہر طرح کے غصے سے اے اللہ

اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ مَا عَمِلْتُ وَمِنْ شَرِّ مَا لَمْ اَعْمَلْ اَللّٰھُمَّ

میں تیری پناہ چاہتا ہوں اوس چیز کی برائی سے جو کی میں نے اور اوس چیز کی برائی سے کہ نہیں کی میں نے اے اللہ

لَکَ اَسْلَمْتُ وَبِکَ اٰمَنْتُ وَعَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ وَاِلَیْکَ

میں تیرا حکم بردار ہوا اور تجھ پر ایمان لایا اور تجھ پر بھروسا کیا اور تیری طرف

اَنَبْتُ وَبِکَ خَاصَمْتُ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِعِزَّتِکَ

رجوع کی اور تیری مدد سے جھگڑا اے اللہ میں پناہ چاہتا ہوں تیری عزت کی

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَنْ تُضِلَّنِیْ اَنْتَ الْحَیُّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ

کوئی لائق عبادت کے نہیں سوا تیرے اس سے کہ بہکا دے تو مجھ کو تو ہے وہ زندہ جسکو موت نہیں

وَالْجِنُّ وَالْاِنْسُ یَمُوْتُوْنَ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ

اور جن اور آدمی سبکو موت ہے * اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں

الْفَقْرِ وَالْقِلَّةِ وَالذِّلَّةِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ اَنْ اَظْلِمَ

محتاجی سے اور کمی سے اور خواری سے اور تیری پناہ چاہتا ہوں اوس سے کہ ظلم کروں

اَوْ اُظْلَمَ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الشِّقَاقِ

یا مجھ پر ظلم ہو * اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں مخالفت سے

۵۲ روایت ہے ...

باب الاستعاذة

الشَّيْطَانُ عِنْدَ الْمَوْتِ وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ أَنْ أَمُوتَ

شیطان مرتے وقت اور تیری پناہ چاہتا ہوں اس سے کہ مروں میں

فِي سَبِيلِكَ مُدْبِرًا وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ أَنْ أَمُوتَ لَدِيغًا

تیری راہ میں پیٹھ دیکر اور تیری پناہ چاہتا ہوں اس سے کہ مروں میں زہریلے جانور کا کاٹا

اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنْ طَمَعٍ يَهْدِي إِلَى طَبْعٍ اَللّٰهُمَّ

اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں لالچ سے کہ پہنچا دے مہر لگنے تک اے اللہ

أَلْهِمْنِي رُشْدِي وَأَعِذْنِي مِنْ شَرِّ نَفْسِي اَللّٰهُمَّ إِنِّي

میرے دل میں ڈال میری بھلائی اور مجھکو بچا میرے نفس کی بدی سے اے اللہ بیشک میں

أَسْأَلُكَ الْجَنَّةَ (ثَلٰثَ مَرَّاتٍ) اَللّٰهُمَّ إِنِّي

تجھ سے مانگتا ہوں جنت + تین بار کہے + اے اللہ بیشک میں

أَسْتَجِيرُكَ مِنَ النَّارِ (ثَلٰثَ مَرَّاتٍ) أَعُوذُ بِوَجْهِ

تیری پناہ چاہتا ہوں دوزخ سے + تین بار کہے + پناہ پکڑتا ہوں میں اللہ عظمت

اللّٰهِ الْعَظِيمِ الَّذِي لَيْسَ شَيْءٌ أَعْظَمَ مِنْهُ وَبِكَلِمَاتِ اللّٰهِ

والے کے منہ کی وہ جو نہیں کوئی چیز بڑی اس سے اور اللہ کے کلموں کے

التَّامَّاتِ الَّتِي لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَلَا فَاجِرٌ وَبِأَسْمَاءِ اللّٰهِ

جو پورے ہیں وہ کلمے کہ نہیں گذر سکتا ان سے کوئی نیک اور نہ کوئی بد اور اللہ کے نامو

الْحُسْنٰى مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ أَعْلَمْ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ

اچھے ناموں کی جو میں جانتا ہوں ان کو اور وہ جو نہیں جانتا ہوں میں برائی سے اس چیز کی

وَذَرَأَ وَبَرَأَ أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الْكُفْرِ وَالدَّيْنِ

اور پھیلایا اور بنایا * پناہ مانگتا ہوں میں اسکی کفر سے اور قرض سے

## بَابُ جَامِعِ الدُّعَاءِ

باب ہے جامع دعاؤں کا

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ خَطِيْئَتِيْ وَجَهْلِيْ وَإِسْرَافِيْ فِيْ أَمْرِيْ

اے اللہ بخش دے میری چوک اور میری نادانی اور میری زیادتی میرے کام میں

وَمَا أَنْتَ أَعْلَمُ بِهِ مِنِّيْ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ جِدِّيْ

اور وہ گناہ کہ تو مجھ سے زیادہ اسکو جانتا ہے اے اللہ بخش دے میری کوشش

وَهَزْلِيْ وَخَطَائِيْ وَعَمْدِيْ وَكُلُّ ذٰلِكَ عِنْدِيْ اَللّٰهُمَّ

اور میری ہنسی اور میری چوک اور میرا ارادہ اور یہ سب عیب مجھ میں موجود ہیں اے اللہ

اغْفِرْ لِيْ مَا قَدَّمْتُ وَمَا أَخَّرْتُ وَمَا أَسْرَرْتُ

بخش دے جو میں نے آگے کیا اور جو پیچھے اور جو میں نے چھپایا

وَمَا أَعْلَنْتُ وَمَا أَنْتَ أَعْلَمُ بِهِ مِنِّيْ أَنْتَ الْمُقَدِّمُ

اور جو ظاہر کیا اور جو تو زیادہ جانتا ہے اسکو مجھ سے تو ہی ہے آگے کرنے والا

وَأَنْتَ الْمُؤَخِّرُ وَأَنْتَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَللّٰهُمَّ

اور پیچھے کرنے والا اور تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے * اے اللہ

أَصْلِحْ لِيْ دِيْنِيَ الَّذِيْ هُوَ عِصْمَةُ أَمْرِيْ وَأَصْلِحْ لِيْ دُنْيَايَ

سنوار دے میرا دین وہ جو بچاؤ ہے میرے سب کام کا اور سنوار دے میری دنیا

الَّتِي فِيهَا مَعَاشِي وَأَصْلِحْ لِي آخِرَتِي الَّتِي فِيهَا مَعَادِي

وہ جو جس میں میری گذران ہے اور سنوار دے میری آخرت جس میں مجھکو پھر جانا ہے

وَاجْعَلِ الْحَيٰوةَ زِيَادَةً لِي فِي كُلِّ خَيْرٍ وَاجْعَلِ الْمَوْتَ رَاحَةً لِي

اور کر زندگی کو سبب زیادتی کا میرے لیے ہر نیکی میں اور کر موت کو سبب آرام کا میرے لیے

مِنْ كُلِّ شَرٍّ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ الْهُدٰى وَالتُّقٰى وَالْعَفَافَ

ہر بدی سے اے اللہ میں تجھسے مانگتا ہوں ہدایت اور پرہیزگاری اور گناہ سے بچنا

وَالْغِنٰى اَللّٰهُمَّ اهْدِنِي وَسَدِّدْنِي اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي

اور بے پروائی + اے اللہ ہدایت کر مجھکو اور سیدھا رکھ مجھکو اے اللہ بخش مجھکو

وَارْحَمْنِي وَاهْدِنِي وَعَافِنِي وَارْزُقْنِي اَللّٰهُمَّ آتِنَا

اور رحم کر مجھپر اور ہدایت کر مجھکو اور سلامتی دے مجھکو اور روزی دے مجھکو اے اللہ دے تو ہمکو

فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ

دنیا میں خوبی اور آخرت میں خوبی اور بچا ہمکو دوزخ کے عذاب سے

رَبِّ أَعِنِّي وَلَا تُعِنْ عَلَيَّ وَانْصُرْنِي وَلَا تَنْصُرْ عَلَيَّ

اے رب میرے مدد کر میری اور نہ مدد کر ضرر پر میرے اور غلبہ دے مجھکو اور نہ غالب کر مجھپر

وَامْكُرْ لِي وَلَا تَمْكُرْ عَلَيَّ وَاهْدِنِي وَيَسِّرِ الْهُدٰى لِي

اور داؤں بتا مجھکو اور مت داؤ کر مجھپر اور ہدایت کر مجھکو اور آسان کر میرے لیے ہدایت

وَانْصُرْنِي عَلٰى مَنْ بَغٰى عَلَيَّ رَبِّ اجْعَلْنِي لَكَ

اور میری مدد کر اوسپر جو ظلم کرے مجھپر اے رب کر مجھکو اپنا

شَاكِرًا لَّكَ ذَاكِرًا لَّكَ رَاهِبًا لَّكَ مِطْوَاعًا لَّكَ

شکر کرنیوالا اپنا ذکر کرنیوالا اپنا ڈرنے والا اپنا حکم ماننے والا اپنی طرف

مُخْبِتًا إِلَيْكَ أَوَّاهًا مُّنِيبًا رَبِّ تَقَبَّلْ تَوْبَتِي

گڑگڑانیوالا اپنی طرف عاجزی کرنیوالا رجوع کرنیوالا اے میرے رب قبول کر میری توبہ

وَاغْسِلْ حَوْبَتِي وَأَجِبْ دَعْوَتِي وَثَبِّتْ حُجَّتِي وَسَدِّدْ

اور دھو میرے گناہ اور قبول کر میری دعا اور ثابت رکھ دلیل میری اور سیدھی کر

لِسَانِي وَاهْدِ قَلْبِي وَاسْلُلْ سَخِيمَةَ صَدْرِي اَللّٰهُمَّ

میری زبان اور ہدایت کر میرے دل کو اور نکال دے کینہ میرے سینے کا اے اللہ

إِنِّي أَسْأَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ + رَبِّ إِنِّي أَسْأَلُكَ

بیشک میں مانگتا ہوں تجھ سے معافی اور سلامتی + اے میرے رب بیشک میں مانگتا ہوں تجھ سے

الْعَافِيَةَ وَالْمُعَافَاةَ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ + اَللّٰهُمَّ

سلامتی اور معافی دنیا اور آخرت میں + اے اللہ

ارْزُقْنِي حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ يَّنْفَعُنِي حُبُّهُ عِنْدَكَ

دے مجھکو اپنی محبت اور محبت اوس شخص کی کہ ہر کام آوے مجھے اوسکی محبت تیرے پاس

اَللّٰهُمَّ مَا رَزَقْتَنِي مِمَّا أُحِبُّ فَاجْعَلْهُ قُوَّةً لِّي

اے اللہ جو تو نے مجھکو دی میری محبت کی چیز پس کر اوسکو میرے لیے تقویت اپنی

فِيمَا تُحِبُّ اَللّٰهُمَّ مَا زَوَيْتَ عَنِّي مِمَّا أُحِبُّ

محبت کی چیز میں اے اللہ جو پھیر دی تو نے مجھ سے میری محبت کی چیز

۱۰۰

فَاجْعَلْهُ فَرَاغًا لِّي فِيْمَا تُحِبُّ اَللّٰهُمَّ اقْسِمْ لَنَا مِنْ

پس کر اسکو میری خاطر جمعی کا سبب اپنی محبت کی چیزین یا اللہ نصیب کر ہمکو

خَشْيَتِكَ مَا تَحُوْلُ بِهٖ بَيْنَنَا وَبَيْنَ مَعَاصِيْكَ وَمِنْ

اپنا ڈر جو روک کردے تو اوسکو ہمارے اور اپنے گناہوں کے بیچ مین اور

طَاعَتِكَ مَا تُبَلِّغُنَا بِهٖ جَنَّتَكَ وَمِنَ الْيَقِيْنِ مَا تُهَوِّنُ بِهٖ

اپنے حکم پر چلنا جو پہونچا دے تو ہمکو اوس سے اپنی جنت مین اور یقین جو آسان کرے

عَلَيْنَا مُصِيْبَاتِ الدُّنْيَا وَمَتِّعْنَا بِاَسْمَاعِنَا وَاَبْصَارِنَا

ہم پر اوس سے دنیا کی مصیبتین اور فائدہ دے ہمکو ہمارے کانون اور ہماری آنکھون

وَقُوَّتِنَا مَا اَحْيَيْتَنَا وَاجْعَلْهُ الْوَارِثَ مِنَّا وَاجْعَلْ

اور ہماری قوت سے جب تک زندہ رکھے تو ہمکو اور کر ہر ایک کو ان مین سے ہمارا وارث اور کر

ثَارَنَا عَلٰى مَنْ ظَلَمَنَا وَانْصُرْنَا عَلٰى مَنْ عَادَانَا وَلَا تَجْعَلْ

ہمارا غصہ اوسپر جو ظلم کرے ہمپر اور مدد کر ہماری اوپر جو ہم سے دشمنی کرے اور مت کر

مُصِيْبَتَنَا فِيْ دِيْنِنَا وَلَا تَجْعَلِ الدُّنْيَا اَكْبَرَ هَمِّنَا

ہماری مصیبت ہمارے دین مین اور مت کر دنیا کو ہمارے بڑے غم کی چیز

وَلَا مَبْلَغَ عِلْمِنَا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا

اور نہ ہمارے علم کے پہونچنے کی جگہہ اور نہ غلبہ دے ہمپر اوسکو جو ہمپر رحم نکرے

اَللّٰهُمَّ انْفَعْنِيْ بِمَا عَلَّمْتَنِيْ وَعَلِّمْنِيْ مَا يَنْفَعُنِيْ وَزِدْنِيْ عِلْمًا

اے اللہ فائدہ دے مجھکو اوس چیز سے کہ سکھلائی تو نے اور سکھلا مجھکو وہ چیز کہ فائدہ دے مجھکو اور زیادہ دے مجھکو علم

١٠١

الحمد لله على كل حال وأعوذ بالله من حال

اللہ کا شکر ہے ہر حال میں اور اللہ کی پناہ چاہتا ہوں

أهل النار اللهم زدنا ولا تنقصنا وأكرمنا

دوزخ والوں کے حال سے اے اللہ بڑھا ہم کو اور نہ گھٹا ہم کو اور عزت دے ہم کو

ولا تهنا وأعطنا ولا تحرمنا وآثرنا ولا تؤثر

اور نہ ذلیل کر ہم کو اور دے ہم کو اور نہ بے نصیب کر ہم کو اور پسند کر ہم کو اور مت پسند کر

علينا وأرضنا وارض عنا اللهم إني أسألك

ہم پر اوروں کو اور راضی کر تو ہم کو اور راضی ہو تو ہم سے اے اللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے

حبك وحب من يحبك والعمل الذي يبلغني

تیری محبت اور اسکی محبت جو تجھ سے محبت رکھے اور وہ کام جو پہنچا دے مجھ کو

حبك اللهم اجعل حبك أحب إلي من نفسي

تیری محبت تک اے اللہ کر اپنی محبت کو زیادہ میرے دل میں میری جان

ومالي وأهلي ومن الماء البارد اللهم بعلمك

اور میرے مال اور میرے اہل اور ٹھنڈے پانی کی محبت سے اے اللہ اپنے علم

الغيب وقدرتك على الخلق أحيني ما علمت الحيوة

غیب کی برکت سے اور اپنی قدرت سے جو خلق پر ہے جلا مجھ کو جب تک جانے تو جینا

خيرا لي وتوفني إذا علمت الوفاة خيرا لي اللهم

بہتر میرے حق میں اور مار مجھ کو جب جانے تو مرنا بہتر میرے حق میں اے اللہ

وَاَسْأَلُكَ خَشْيَتَكَ فِي الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ وَاَسْأَلُكَ

اور مانگتا ہون تجھسے تیرا ڈر چھپے اور کھلے اور مانگتا ہون تجھسے

كَلِمَةَ الْحَقِّ فِي الرِّضَا وَالْغَضَبِ وَاَسْأَلُكَ الْقَصْدَ

توفیق حق بات کہنے کی خوشی اور غصے مین اور مانگتا ہون تجھسے بیچ کی چال

فِي الْفَقْرِ وَالْغِنَى وَاَسْأَلُكَ نَعِيمًا لَا يَنْفَدُ وَاَسْأَلُكَ

محتاجی اور آسودگی مین اور مانگتا ہون تجھسے وہ نعمت کہ نہ نبڑ جاوے اور مانگتا ہون تجھسے

قُرَّةَ عَيْنٍ لَا تَنْقَطِعُ وَاَسْأَلُكَ الرِّضَا بَعْدَ الْقَضَاءِ

آنکھون کی ٹھنڈک جو موقوف نہو اور مانگتا ہون تجھسے راضی ہونا بعد فیصلے کے

وَاَسْأَلُكَ بَرْدَ الْعَيْشِ بَعْدَ الْمَوْتِ وَاَسْأَلُكَ

اور مانگتا ہون تجھسے ٹھنڈک عیش کی بعد مرنے کے اور مانگتا ہون تجھسے

لَذَّةَ النَّظَرِ اِلٰى وَجْهِكَ وَالشَّوْقَ اِلٰى لِقَائِكَ

لذت دیکھنے کی طرف تیرے منہ کے اور شوق تیری ملاقات کا

فِي غَيْرِ ضَرَّاءَ مُضِرَّةٍ وَلَا فِتْنَةٍ مُضِلَّةٍ اَللّٰهُمَّ

بغیر تکلیف کے جو ایذا پہنچاوے اور بغیر فتنے کے جو بہکاوے ای اللہ

زَيِّنَّا بِزِينَةِ الْاِيمَانِ وَاجْعَلْنَا هُدَاةً مُهْتَدِينَ

آراستہ کر ہمکو ایمان کی زینت سے اور کر ہمکو ہدایت کرنیوالا ہدایت کیے ہوئے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِي اُعْظِمُ شُكْرَكَ وَاُكْثِرُ ذِكْرَكَ

ای اللہ کر مجھکو کہ بہت کرون شکر تیرا اور کثرت سے کرون ذکر تیرا

۱۰۳

ترمذی ۱۲ مشکوۃ باب جامع الدعاء

وَاتَّبِعْ نُصْحَكَ وَاحْفَظْ وَصِيَّتَكَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ

اور پیروی کرون تیری نصیحت کی اور یاد رکھون تیری وصیت کو اے اللہ

اَسْاَلُکَ الصِّحَّةَ وَالْعِفَّةَ وَالْاَمَانَةَ وَحُسْنَ الْخُلُقِ

مانگتا ہوں میں تجھسے تندرستی اور پرہیزگاری اور امانت داری اور خوش خلقی

وَالرِّضَا بِالْقَدَرِ اَللّٰهُمَّ طَهِّرْ قَلْبِیْ مِنَ النِّفَاقِ

اور تقدیر پر راضی رہنا اے اللہ پاک کر میرے دل کو نفاق سے

وَعَمَلِیْ مِنَ الرِّيَاءِ وَلِسَانِیْ مِنَ الْكَذِبِ وَعَيْنِیْ مِنَ الْخِيَانَةِ

اور میرے عمل کو ریا سے اور میری زبان کو جھوٹ سے اور میری آنکھ چوری سے

فَاِنَّكَ تَعْلَمُ خَائِنَةَ الْاَعْيُنِ وَمَا تُخْفِی الصُّدُوْرُ

سو بیشک جو جانتا ہے آنکھوں کی چوری اور جو چھپاتے ہیں دل

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ سَرِيْرَتِیْ خَيْرًا مِّنْ عَلَانِيَتِیْ وَاجْعَلْ

اے اللہ کر میرا باطن بہتر میرے ظاہر سے اور کر

عَلَانِيَتِیْ صَالِحَةً اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ مِنْ صَالِحِ

میرا ظاہر بھی اچھا اے اللہ میں مانگتا ہوں تجھسے اچھی چیز

مَا تُؤْتِی النَّاسَ مِنَ الْاَهْلِ وَالْمَالِ وَالْوَلَدِ غَيْرِ

جو تو دیتا ہے لوگوں کو اہل اور مال اور اولاد سے نہ

الضَّالِّ وَلَا الْمُضِلِّ

گمراہ ہونیوالے اور نہ گمراہ کرنے والے

# باب الدعاء عند المنام

باب ہے سوتے وقت کی دعا کا

اللهم باسمك اموت واحيى باسمك ربي

اے اللہ تیرے نام سے مرتا ہوں اور جیتا ہوں تیرے نام سے اے رب میرے

وضعت جنبي وبك ارفعه ان امسكت نفسي

رکھتا ہوں اپنی کروٹ اور تیرے ہی نام سے اٹھاتا ہوں اسکو اگر تو کھینچ لے میری جان

فارحمها وان ارسلتها فاحفظها بما تحفظ به

پس رحم کر اوپر اور اگر بھیجے تو اسکو پس حفاظت کر اوسکی اوس چیز سے کہ حفاظت کرتا ہے

عبادك الصالحين اللهم اسلمت نفسي اليك

اپنے نیک بندوں کی اے اللہ تابع کیا میں نے اپنی جان کو تیری طرف

ووجهت وجهي اليك وفوضت امري اليك

اور پھیرا میں نے اپنا منہ تیری طرف اور سونپا اپنا کام تیری طرف

والجأت ظهري اليك رغبة ورهبة اليك لا ملجأ

اور پناہ پکڑی اپنی پیٹھ کی تیری طرف امید اور ڈر سے تیری طرف نہیں کوئی پناہ

ولا منجا منك الا اليك امنت بكتابك الذي

اور نجات کی جگہ تجھ سے مگر تیری طرف ایمان لایا تیری کتاب پر جو

انزلت وبنبيك الذي ارسلت الحمد لله الذي

تو نے اتاری اور تیرے نبی پر جو تو نے بھیجا سب شکر اسکو جس نے



پھر اگر مرا تو اوس ساعت میں مریگا دین اسلام پر اور اگر صبح کی تو نے پھر کریگا تو بھلائی پر بخاری و مسلم

اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا وَكَفَانَا وَاٰوَانَا فَكَمْ مِمَّنْ لَا كَافِيَ لَهٗ

جس نے کھلایا ہم کو اور پلایا اور کفایت کی اور جگہ دی ہم کو پس کتنے ہیں کہ جنکا کوئی نہیں ہے کفایت کرنیوالا

وَلَا مُؤْوِيَ سُبْحَانَ اللّٰهِ ثَلٰثًا وَّثَلٰثِيْنَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ

اور جگہ دینے والا * پاکی ہے اللہ کی * تینتیس ۳۳ بار کہے * سب تعریف اللہ کو

ثَلٰثًا وَّثَلٰثِيْنَ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَرْبَعًا وَّثَلٰثِيْنَ

تینتیس ۳۳ بار کہے * اور سب سے بڑا ہے اللہ * چونتیس ۳۴ بار کہے

اَللّٰهُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ وَرَبَّ الْاَرْضِ وَرَبَّ

اے اللہ صاحب آسمانوں اور زمین کے اور پالنے والے

كُلِّ شَيْءٍ فَالِقَ الْحَبِّ وَالنَّوٰى مُنْزِلَ التَّوْرٰىةِ

ہر چیز کے چیرنے والے دانے اور گٹھلی کے اتارنے والے توریت

وَالْاِنْجِيْلِ وَالْقُرْاٰنِ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ ذِيْ

اور انجیل اور قرآن کے تیری پناہ پکڑتا ہوں ہر چیز کی بدی سے

شَرٍّ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهٖ اَنْتَ الْاَوَّلُ فَلَيْسَ

کہ تو پکڑنے والا ہے اوسکی چوٹی تو ہی ہے اول سو نہیں

قَبْلَكَ شَيْءٌ وَاَنْتَ الْاٰخِرُ فَلَيْسَ بَعْدَكَ شَيْءٌ

تجھ سے پہلے کوئی چیز اور تو ہی ہے آخر سو نہیں ہے تیرے بعد کوئی چیز

وَاَنْتَ الظَّاهِرُ فَلَيْسَ فَوْقَكَ شَيْءٌ وَاَنْتَ الْبَاطِنُ

اور تو ہی ہے ظاہر سو نہیں ہے تیرے اوپر کوئی چیز اور تو ہی ہے باطن

فليس دونك شيء اقض عني الدين واغنني

سو نہیں ہے پیچھے ورے کوئی چیز ادا کر میرا قرض اور بے پرواہ کر مجھکو

من الفقر بسم الله وضعت جنبي لله اللهم

محتاجی سے ساتھ نام اللہ کے رکھی میں نے اپنی کروٹ اللہ کے واسطے اے اللہ

اغفرلي ذنبي واخسأ شيطاني وفك رهاني

بخش میرے گناہ اور ذلیل کر میرے شیطان کو اور چھڑا دے میری گروان

واجعلني في الندي الاعلى الحمد لله الذي كفاني

اور کر مجھکو اوپر کی مجلس والوں میں سب شکر ہے اللہ کو جسنے کفایت کیا مجھکو

واواني واطعمني وسقاني والذي من علي

اور ٹھکانا دیا مجھکو اور کھلایا اور پلایا مجھکو اور وہ جسنے احسان کیا مجھپر

فافضل والذي اعطاني فاجزل الحمد لله

پھر زیادہ کیا اور وہ جو دیا مجھکو اور بخوب دیا شکر ہے اللہ کا

على كل حال اللهم رب كل شيء ومليكه

ہر حال میں اے اللہ پالنے والے ہر چیز کے اور مالک اسکے

واله كل شيء اعوذ بك من النار اللهم رب

اور معبود ہر چیز کے تیری پناہ پکڑتا ہوں آگ سے اے اللہ صاحب

السموات السبع وما اظلت ورب الارضين

ساتوں آسمان کے اور جسپر انکا سایہ ہے اور صاحب زمینوں کے



...صلے اللہ علیہ وسلم جب لیٹتے اپنے بستر پر تو کہتے اللہم رب السموات السبع وما اظلت ورب الارضین وما اقلت ... ترمذی

وما اقلت ورب الشياطين وما اضلت كن لي

اور جسکو انھوں نے اوٹھایا اور رب شیطانوں کے اور جسکو انھوں نے بہکایا ہو تو میری

جارا من شر خلقك كلهم جميعا ان يفرط علي

پناہ بدی سے اپنی سب مخلوق کی یہ کہ زیادتی کرے مجھپر

احد منهم او ان يبغي عز جارك وجل ثناؤك

اور نہیں سے کوئی یا سرکشی کرے زبردست ہے پناہ تیری اور بڑی ہے تعریف تیری

ولا اله غيرك لا اله الا انت اللهم قني

اور کوئی معبود نہیں سوا تیرے نہیں کوئی لائق عبادت کے مگر تو یا اللہ بچا مجھکو

عذابك يوم تبعث عبادك (ثلث مرات)

اپنے عذاب سے جس دن تو اوٹھاوے اپنے بندونکو + تین بار کہے

اللهم اني اعوذ بوجهك الكريم وكلماتك

اے اللہ میں پناہ پکڑتا ہوں برکت سے تیرے عزت والے منہ کی اور تیرے

التامات من شر ما انت آخذ بناصيته اللهم

پورے کلموں کی اوس چیز کی برائی سے جسکی چوٹی تو پکڑ رہا ہے اے اللہ

انت تكشف المغرم والمأثم اللهم لا يهزم

تو دور کرتا ہے قرض اور گناہ اے اللہ نہیں شکست

جندك ولا يخلف وعدك ولا ينفع ذا الجد

پاتا تیرا لشکر اور نہیں خلاف ہوتا تیرا وعدہ اور نہیں نفع دیتی دولت مند کو

مِنْكَ الْجَدُّ سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ

تیرے نزدیک دولت پاک ہے تو اور اپنی تعریف کے ساتھ بخشش مانگتا ہوں اللہ سے کہ

لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ وَأَتُوْبُ إِلَيْهِ (ثَلٰثَ

کوئی لائق عبادت کے نہیں سوا اسکے زندہ ہے سب کا تھامنے والا اور توبہ کرتا ہوں اسکی طرف تین

مَرَّاتٍ) اَللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَأْخُذُهٗ

بار کہے اللہ کہ سوا اسکے کوئی بندگی کے لائق نہیں وہ جیتا ہے تھامنے والا نہیں پکڑتی اسکو

سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ

اونگھ اور نہ نیند اوسیکا ہے جو کچھ ہے آسمان اور زمین میں

مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗ إِلَّا بِإِذْنِهٖ يَعْلَمُ

کون ایسا ہے کہ سفارش کرے اسکے پاس مگر اوسکے حکم سے جانتا ہے

مَا بَيْنَ أَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ

جو خلق کے روبرو ہے اور جو پیچھے ہے اور یہ کہ نہیں گھیر سکتے

بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖ إِلَّا بِمَا شَاءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ

اوسکے علم میں سے کچھ مگر جو وہ چاہے گنجایش ہے اوسکی کرسی میں

السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ وَلَا يَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ

آسمان اور زمین کو اور تھکتا نہیں اونکے تھامنے سے اور وہی

الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ آمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَا أُنْزِلَ إِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ

سب سے اوپر بڑا مانا رسول نے جو کچھ اوترا اوسکو اوسکے رب کی طرف سے

والمؤمنون كل امن بالله وملئكته وكتبه

اور مسلمانون نے سب نے مانا اسکو اور اسکے فرشتونکو اور کتابونکو

ورسله لا نفرق بين احد من رسله وقالوا

اور رسولونکو ہم جدا نہیں کرتے کسی کو اوسکے رسولوں میں اور بولے

سمعنا واطعنا غفرانك ربنا واليك المصير

ہمنے سنا اور قبول کیا تیری بخشش چاہیے اے رب ہمارے اور تجھی تک رجوع ہے

لا يكلف الله نفسا الا وسعها لها ما كسبت

اللہ تکلیف نہیں دیتا کسی جی کو مگر جو اوسکی گنجائش ہے اوسیکو ملتا ہے جو کمایا

وعليها ما اكتسبت ربنا لا تؤاخذنا ان

اور اوسی پر پڑتا ہے جو کیا اے رب ہمارے نہ پکڑ ہمکو اگر ہم

نسينا او اخطانا ربنا ولا تحمل علينا اصرا

بھولیں یا چوکیں اے رب ہمارے اور نہ رکھ ہمپر بوجھ بھاری

كما حملته على الذين من قبلنا ربنا ولا تحملنا

جیسا رکھا تھا ہم سے اگلوں پر اے رب ہمارے اور نہ اوٹھوا ہمسے

ما لا طاقة لنا به واعف عنا واغفر لنا

جسکی طاقت ہمکو نہیں اور درگذر کر ہم سے اور بخش ہمکو

وارحمنا انت مولنا فانصرنا على القوم الكفرين

اور رحم کر ہمپر تو ہمارا صاحب ہے سو مدد کر ہماری کافروں کی قوم پر

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ السُّوْرَة قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ

تو کہہ وہ اللہ ایک ہے پوری سورۃ پڑھے تو کہہ میں پناہ میں آیا صبح کے رب کی

السُّوْرَة قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ السُّوْرَة حٰمٓ

پوری سورۃ پڑھے تو کہہ پناہ میں آیا لوگوں کے رب کی پوری سورۃ پڑھے قسم ہے

وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ

اس واضح کتاب کی بیشک ہمنے اسکو اوتارا ایک برکت کی رات میں

اِنَّا كُنَّا مُنْذِرِيْنَ السُّوْرَة الٓمّٓ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ

ہم ہیں کہ ڈر سنانے والے پوری سورۃ پڑھے اوتارا کتاب کا ہے

لَا رَيْبَ فِيْهِ مِنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ السُّوْرَة تَبٰرَكَ الَّذِيْ

اسمیں کچھ دھوکا نہیں جہان کے صاحب سے پوری سورۃ پڑھے بڑی برکت ہے اسکی

بِيَدِهِ الْمُلْكُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ السُّوْرَة

ہاتھ میں ہے راج اور وہ سب چیز کر سکتا ہے پوری سورۃ پڑھے

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ

تو کہہ وہ اللہ ایک ہے اللہ نراد ہار ہے نہ کسیکو جنا اور نہ کسی سے جنا

وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ

اور نہیں اسکے جوڑکا کوئی تو کہہ اے منکرو

لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ

میں نہیں پوجتا جسکو تم پوجتے ہو اور نہ تم پوجتے ہو

111

مَا اَعْبُدُ ۝ وَلَا اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝ وَلَا اَنْتُمْ

جسکو میں پوجتا ہوں اور نہ میں پوجنے والا اوسکا جسکو تمنے پوجا اور نہ تم

عَابِدُوْنَ مَا اَعْبُدُ ۝ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝

پوجنے والے اوسکے جسکو میں پوجتا ہوں تمکو تمہاری راہ مجھکو میری راہ

اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ

آسمان اور زمین کا بنانا اور

الَّيْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي الْاَلْبَابِ ۝ اِلٰى اٰخِرِ السُّوْرَةِ

رات دن کا بدلتے آنا اسمین نشانیاں ہیں عقل والونکو آخر سورہ تک پڑھے

اَلْخَاتِمَةُ وَفِيْهَا خَمْسَةُ فُصُوْلٍ اَلْفَصْلُ

خاتمہ اور اسمین پانچ فصلیں ہیں فصل

الْاَوَّلُ فِيْ ذِكْرِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ

پہلی اللہ عز و جل کے ذکر کی فضیلت میں

لَا يَقْعُدُ قَوْمٌ يَّذْكُرُوْنَ اللّٰهَ اِلَّا حَفَّتْهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ

نہیں بیٹھتے کوئی لوگ کہ یاد کرتے ہوں اللہ کی مگر گھیر لیتے ہیں اونکو فرشتے

وَغَشِيَتْهُمُ الرَّحْمَةُ وَنَزَلَتْ عَلَيْهِمُ السَّكِيْنَةُ

اور ڈھانک لیتی ہے اونکو رحمت اور اترتا ہے اونپر چین

وَذَكَرَهُمُ اللّٰهُ فِيْمَنْ عِنْدَهٗ ۝ مَثَلُ الَّذِيْ

اور یاد کرتا ہے اونکی اللہ تعالے اپنے پاس والون میں مثال اوس شخص کی

